


یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!

NOVEMBER 2018
ABC Certified/CPNE Member

آفاقی معلومات کا علمبردار

# ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت ® لاہور



## وزیراعظم نریندر مودی اور بھارت کے خراب دور کا آغاز

عالمی اور سیاسی پیش گوئیاں

شرف وہبوط

سیارگان کے نظرات

بس اللہ کا ارادہ ہے اے اہلِ بیت کہ وہ تم سے ہر برائی کو دُور رکھے اور اس طرح پاک و پاکیزہ رکھے جو پاک و پاکیزہ رکھنے کا حق ہے

آمدِ ظہور باسعادت امام مہدی آخرالزمانؑ کے انتظار میں شائع ہونے والی بین الاقوامی جنتری

# 12 بارہ امامیہ جنتری ® سنہ 2019ء

آئینہ قسمت

زنجانی جنتری

کائنات میں نیا پاکستان

تدبیر سے تقدیر بدلنے کا سال

اول 37 (1)

آخر 801 (9)

19 19 19 19

انیس حروف

حدیثِ عشق دو باب است کربلا و دمشق

یکے حسینؑ رقم کرد و دیگرے زینبؑ

نتیجہ فکر: منجم اعظم شاہ زنجانی

از افادیات شہزادہ سید محمد علی زنجانی

/astrologermuhammadalizanjani

aienaeqismat@gmail.com

ASTROLOGY FOR ALL

---

تبارک الذی جعل فی السماء بروجا وجعل فیہا سراجا وقمرا منیرا

AQ TV

GOLDEN YEARS 72

aienaeqismat@gmail.com

# زنجانی جنتری ® سنہ 2019ء

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت

2019 (3) پاکستان (3)

آسمانی کونسل پاکستان پر مہربان

نئے پاکستان کا نیا جھنڈا

تیسری عالمگیر جنگ کا خطرہ؟

786

(3)

از افادیات شہزادہ سید افتخار حسین شاہ زنجانی

ASTROLOGY FOR ALL

https://youtu.be/w2MMvyCM4Eg

www.aienaeqismat.com.pk

---

انعام کی نمبرز آئینہ قسمت میں

ASTROLOGY FOR ALL

www.aienaeqismat.com.pk

مسلسل اشاعت کا اٹھارواں سال

Watch 24/7 on YouTube

Also Available on

Viber Tango WhatsApp

00923009483758

ایڈیٹر روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت

Kashana-e-Zanjani, D-125, Gulberg-II, Near Main Market, Lahore - 54660 Pakistan

Lahore Ph: 042-35752277,35872277 - Rawalpindi Ph: 051-8732742 - Karachi Ph: 021-32217544 - Email: aienaeqismat@gmail.com

---

اسلامی دنیا میں مسلم مفکرین و منجمین کی یاد میں شائع ہونے والی پہلی اسلامی تقویم

# البیرونی تقویم سنہ 2019ء

انعام کی نمبرز آئینہ قسمت میں

از افادات: شہزادہ سید منصور علی زنجانی

بیاد حضرت میراں حسین زنجانی رحمۃ اللہ علیہ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ لاہور


A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت ® لاہور

جلد نمبر 71 NOVEMBER 2018 شمارہ نمبر 08


بانی ادارہ منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندان زنجانیہ عالیہ

شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

| بیرون ممالک سالانہ چندہ | |
|---|---|
| مڈل ایسٹ | 7000 روپے |
| انڈیا، ایران، سری لنکا | 7000 روپے |
| یورپ، فار ایسٹ | 8000 روپے |
| امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا | 9000 روپے |

| قیمت 70 روپے | |
|---|---|
| سالانہ چندہ | 750 روپے |
| لائف ممبرشپ | 9000 روپے |
| لائف ممبرشپ | 1000 ڈالر For 12 Years |




چیف ایڈیٹر: شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

گروپ ایڈیٹر: شہزادہ سید محمد علی زنجانی

آئینہ قسمت — زنجانی جنتری — ماہانہ جنتری — البیرونی تقویم

ایڈیٹر: شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

سب ایڈیٹر: شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی








کاشانہ زنجانی 125۔ڈی، گلبرگ 2

54660 بالمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ لاہور

Ph: 042-35752277 - 35872277

Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی راولپنڈی: A-19، جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل کالف کلب / آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ

PH: 051-8732742
051-8732764

کاشانہ زنجانی: نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ، آرام باغ روڈ، کراچی-74200

Ph: 021-32217544





سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس، ریلوے روڈ لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا





websites:www.aienaeqismat.com.pk Email:aienaeqismat@gmail.com

## حمد

امین ہاشم

ذرّے ذرّے میں پنہاں ہے اک کائنات
ذرّے ذرّے میں موجود ہے تیری ذات
تو خدائے محمدؐ نہیں بے ثبات
تجھ پہ قربان سب موت ہو یا حیات
یہ پہاڑوں کے پتھر، یہ پیڑوں کے پات
سب ہی بیان کر رہے ہیں تیری صفات
تیری جلوہ گری ہے میں دیکھوں جدھر
دیر و کشمیر و کاغان ہو یا سوات
خوب صورت پرندے جو گاتے ہیں گیت
سچ تو یہ ہے ادا کر رہے ہیں صلوٰۃ
بہتا راوی کہ ہو جھیل سیف الملوک
تیرے مظہر ہیں سب نیل ہو یا فرات
حمدِ باری تعالیٰ میں مشغول ہیں
یہ زباں اور یہ آنکھیں، یہ دل اور یہ ہات

## نعت

علامہ محمد اقبال

لوح بھی تو قلم بھی، تیرا وجود الکتاب
گنبدِ آبگینہ رنگ تیرے محیط میں حباب

عالمِ آب و خاک میں تیرے ظہور سے فروغ
ذرہِ ریگ کو دیا تو نے طلوعِ آفتاب

شوکتِ سنجر و سلیم تیرے جلال کی نمود
فقرِ جنیدؒ و بایزیدؒ تیرا جمالِ بے ثبات

شوق اگر نہ ہو ترا میری نماز کا امام
میرا قیام بھی حجاب میرا سجود بھی حجاب

تیری نگاہِ ناز سے دونوں مراد پا گئے
عقل غیاب و جستجو، عشق حضور و اضطراب



## منقبت

عروج اختر زیدی

غدیرِ خم ہے چمن میں چلی ہوائے علیؑ
پئے وہی ہو جسے نشۂ ولائے علیؑ
نفس نفس ہے مری زیست کا فدائے علیؑ
وہ زندگی ہی نہیں جو نہ ہو برائے علیؑ
خدا کے گھر میں ولادت خدا کے گھر میں وصال
وہ ابتدائے علیؑ ہے، یہ انتہائے علیؑ

ضمیر ان کے جامِ جہاں نما کی طرح
دماغ رکھتے ہیں جمشید کا گدائے علیؑ
جو آشنائے پیمبر، وہ آشنائے امام
جو آشنائے محمدؐ وہ آشنائے علیؑ
یہ کہہ کہ اس نے عطا کی مجھے بہشت عروج
یہ تیرا حق ہے کہ تو ہے مدح سرائے علیؑ

# عالمی وسیاسی پیشگوئیاں نومبر 2018ء

زائچہ فل مون — بحساب ویدک — 51 جدی 3

زائچہ فل مون (خانے): 9، 8 زحل 10.22، مشتری 3.2 — 10، 7 کیتو 6.53، مریخ 23.54 — 1 قمر 29.5 — 4 راہو 6.53 — 6 عطارد 8.43، زہرہ 9.9، شمس 29.35 — 11، 12، 2، 3، 5

بتاریخ 26 اکتوبر 2018ء اسلام آباد بوقت 14 بجکر 40 منٹ

زائچہ نیومون — بحساب ویدک — 8 جوزا 21

زائچہ نیومون (خانے): 3 راہو 5.41 — 9 زحل 11.23 — 10 کیتو 5.41 — 11 مریخ 0.55 — 7، 8 زہرہ 2.41، شمس 21.4، قمر 21.4، مشتری 5.41، عطارد 14.12 — 1، 2، 4، 5، 6، 12

بتاریخ 07 نومبر 2018ء اسلام آباد بوقت 21 بجکر 02 منٹ

**تحریک انصاف حکومت کے پہلے 100 دن کے خاتمہ سے قبل عوامی سیاسی بے چینی میں اضافہ عوام الناس مہنگائی سے پریشان حکومت کو حکومت چلانے کیلئے سخت مشکلات کا سامنا کرنا پڑے دسمبر 2018ء تا مارچ 2019ء وزیر اعظم عمران خان کیلئے ناگہانی سخت آزمائش کا دور ہوگا۔ انہیں اپنے پروٹوکول کا بھی سخت خیال رکھنا چاہئے۔**

**زائچہ فل مون:۔** فل مون طالع برج جدی میں طالع کا مالک زحل بارہویں نحس گھر جبکہ طالع میں مریخ 11,4 کا حاکم ہوکر شرف یافتہ ہونے سے اندرون ملک نئے اور جاری ترقیاتی کاموں میں تیزی آئیگی۔ دوست ممالک سے سرمایہ کاری ملکی تعمیر وترقی کے رجحانات میں اضافہ ہوگا۔ زحل اس زائچہ میں پوری قوم اور ملکی معیشت کی نشان دہی کرتا ہے۔ تحریک انصاف کی حکومت اقتصادی مشکلات سے نکلنے کے لئے مختلف اقدامات وحربے محترک طریقے سے کرتے نظر آئیں۔ ملکی کرنسی کی ویلیو ڈالر کے مقابلے میں سنبھل نہ سکے اور اسٹاک شیئرز کا نظام بھی حکومتی پالیسیوں اور معاشی مشکلات کے سبب بُری طرح متاثر رہے۔ حکومتی رٹ کو قائم رکھنے کیلئے بڑھتی مہنگائی پر قابو پانے کی ضرورت کو نظر انداز نہیں کرنا چاہئے۔ مشتری تیسرے بارہویں کا حاکم ہوکر گیارہویں پارلیمنٹ کے گھر میں ہونے جمہوری انداز میں پارلیمانی اُمور چلانے کیلئے حکومت کو سخت اپوزیشن کا سامنا کرنا پڑے گا۔ مذہبی سیاسی اور فنانس معاملات کے بارے میں اعتراضات تنازعات حکومت کیلئے عارضی مشکلات کا باعث بنیں اپوزیشن حکومت کے خلاف عدم اعتماد لانے کی افواہیں پھیلائے پارلیمانی امور میں وزراء یا وزیر اعظم کی آپس میں بعض اُمور نا اتفاقی سامنے آئے۔ خواص (اپوزیشن) تحریک انصاف کی حکومت پر دباؤ بڑھانے کیلئے مسلسل تنقیدی سوشل میڈیا وار کا سہارا لیں۔ ستارہ زہرہ کی دسویں سعد نشست حکمران پارٹی عوامی تقریبات کنونشن میں اپنی حکومتی کارکردگی کا دفاع کرتے رہیں پارلیمانی کمیٹی یا اہم ملکی عہدوں میں اہل افراد کی تعیناتی سے مسائل کے حل کی کوشش تیز کرنے میں مدد ملے گی۔

**زائچہ نیو مون:۔** نیومون زائچہ کے پانچویں گھر ہونے سے تعلیمی تخلیقی تفریحی سرگرمیوں میں اضافہ پرنٹ والیکٹرانک میڈیا عوام میں شعور وآگاہی کا شوق بڑھے فلم، ٹی وی، تھیٹر، اسٹیج کی رونقوں میں اضافہ اور لوگوں کی بھرپور دلچسپیاں تفریحی سلسلے میں بڑھیں۔ ستارہ زہرہ پانچویں بارہویں کا مشترکہ حاکم ہونے سے میلاد النبی ﷺ کی تقریبات منانے کا سلسلہ بھی اندرون ملک بھرپور انداز سے جاری رہے۔ طالع چوتھے کا مشترکہ حاکم عطارد اور ساتویں دسویں کا مشترکہ حاکم مشتری چھٹے نحس گھر ہونے سے اپوزیشن حکومت کو گرانے کے لئے ہر غیر اخلاقی حربہ استعمال کرنے سے گریز نہ کرے۔ مزدور محنت کش طبقہ کو حکومت کے خلاف بھڑکایا جائے صحت عامہ کے چیک اینڈ بیلنس کے علاوہ محکمہ فوڈ بھی ملاوٹ کے خلاف سرگرم عمل رہے۔ ٹریڈ یونین کے اُمور میں بہتری افواج ملکی دفاع کے لئے اندرون ملک خصوصاً سرحدوں پر سرگرم عمل رہے۔ افواج اور سول افسران کی نیک نامی بڑھے گی۔ آٹھویں نویں کا مشترکہ حاکم زحل ساتویں ہونے سے خارجہ تعلقات کی بہتری کیلئے ہمارے وزیر خارجہ سرگرم عمل رہیں خاص طور سے سپر پاور اور دوست ممالک کو اپنے وطن کی اہمیت کو اُجاگر کرنے میں کوشاں رہیں اندرون ملک عوامی مذہبی اور شادیوں کی تقریبات میں اضافہ ہو غیر ممالک یا دوست ممالک کے ساتھ تجارتی ثقافتی معاہدے طے پائیں۔ لاپرواہی سے خارجہ اُمور میں اختلافات تنازعے جنم لے سکتے ہیں۔ البتہ حکومت غیر ملکی قرضوں کے حصول میں ایک حد تک کامیاب رہے۔ ناکام معاشی خارجہ پالیسیوں سے بچنے کے لئے حکومت کو ماہرین کی مشاورت سے فائدہ اُٹھانا چاہئے۔

**قمر در عقرب**

اس نحس وقت کی ابتداء 06 نومبر 18 بجکر 02 منٹ خاتمہ 08 نومبر 23 بجکر 59 منٹ جبکہ بحساب ویدک نجوم 8 نومبر 13 بجکر 12 منٹ تا 10 نومبر 21 بجکر 29 منٹ تک رہے گی۔
ان سبھی مشترکہ اوقات نحس میں آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔

جشنِ عید میلاد النبیؐ کے حوالے سے خصوصی تحریر

انتخاب تحریر: شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

# حضور رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی یکتائی

ترے خُلق کو حق نے عظیم کہا تری خَلق کو حق نے جمیل کیا
کوئی تجھ سا ہوا ہے نہ ہوگا شہا ترے خالقِ حسن و ادا کی قسم

لاکھوں چاہنے والوں نے ان کے عارضِ تاباں کو نزاکتِ گل...... لہراتے گیسوؤں کو گھنگھور گھٹاؤں...... میٹھی آواز کو بہتے جھرنوں...... تبسم ریز ہونٹوں کی نرمی کی کھلتی کلیوں...... اسرار کائنات کی امین آنکھوں کو گہری جھیلوں...... چمکتے ہوئے دانتوں کو مسکراتی چاندنی...... اور قدِ انور کو سرو جانفزاء سے تشبیہیں دے کر دیکھا، مگر وہ تو ہر تخیل و تصور سے ماوراالنظر آئے۔ فرط حیرت سے نگاہیں کھلی کی کھلی ہیں، خامہ انگشت بدنداں ہے، ناطقہ سر بگریباں ہے، نہاں خانہ دل سے آواز اٹھتی ہے۔

حیراں ہوں میرے شاہ میں کیا کیا کہوں تجھے

ہر خوب سے خوب تر چیز اس عالم امکاں کی باسی ہے۔ وہ تو اس عالم ممکنات سے قبل وراء الوراء ہیں...... کیا وہ واجب ہیں؟ نہیں! ہیں تو ممکن ہی مگر ان کے خالق حسن و ادا نے ان کے لیے اور دائرہ امکان تشکیل دیا ہے۔ اس لیے کہ ان کی مثلیت کی گنجائش ہی نہ رہے۔ پھر یہ تشبیہات ان کے حسن جہاں آرا کی کیسے عکاسی کرسکتی ہیں؟ کیسے احاطہ کرسکتی ہیں؟ وہ مخلوقات ارض و سما میں بے نظیر ہیں...... ہر انداز میں...... ہر جہت میں...... فضائل میں...... شمائل میں...... خصائل میں

اَجۡعَلَ مِنک لَمۡ تَرقَطُّ عَینِی ٭ اَحۡسَنَ مِنک لَمۡ تَلِدِ النِّسَآءُ
خُلِقۡتَ مُبَرَّا مِنۡ کُلِّ عَیبٍ ٭ کَاَنَّکَ قَدۡ خُلِقۡتَ کَمَا تَشَآءُ




امور خمسہ وخاصہ مصطفیٰؐ ہیں: حضرت جابرؓ سے روایت ہے کہ حضورؐ نے ارشاد فرمایا:

اُعۡطِیۡتُ خَمۡسًا لَمۡ یُعۡطَهُنَّ اَحَدٌ قَبۡلِیۡ نُصِرۡتُ بِالرُّعۡبِ مَسِیۡرَةَ شَهۡرٍ وَجُعِلَتۡ لِیَ الۡاَرۡضُ مَسۡجِدًا وَ طُهُوۡرًا فَاَیُّمَا رَجُلٍ مِنۡ اُمَّتِیۡ اَدۡرَکَتۡهُ الصَّلٰوةُ فَلۡیُصَلِّ وَ اُحِلَّتۡ لِیَ الۡغَنَائِمُ وَلَمۡ تَحِلَّ لِاَحَدٍ قَبۡلِیۡ وَ اُعۡطِیۡتُ الشَّفَاعَةَ وَکَانَ النَّبِیُّ یُبۡعَثُ اِلٰی قَوۡمِهٖ خَاصَّةً وَّبُعِثۡتُ اِلَی النَّاسِ عَامَّةً ''مجھے پانچ اشیاء ایسی عطا ہوئیں جو مجھ سے پہلے کسی پیغمبر کو نہیں ملیں۔ (1 ایک مہینہ کی راہ تک رعب کے ذریعے میری مدد فرمائی گئی۔ (2 میرے لیے تمام روئے زمین مسجد اور پاکیزہ فرما دی گئی، میرے جس امتی پر نماز کا وقت آئے وہ وہیں پڑھ لے۔ (3 میرے لیے مال غنیمت حلال فرما دیا گیا حالانکہ مجھ سے پہلے نہیں تھا۔ (4 مجھے شفاعت (کبریٰ) عطا کی گئی۔ (5 ہر نبی اپنی قوم کی طرف مبعوث ہوا اور میں تمام انسانوں کی طرف مبعوث ہوا ہوں۔ (بخاری کتاب التیمم) اس حدیث کی گواہی قرآن مقدس دے رہا ہے۔ وَمَآ اَرۡسَلۡنٰكَ اِلَّا كَآفَّةً لِّلنَّاسِ بَشِیۡرًا وَّ نَذِیۡرًا ''ہم نے آپ کو تمام انسانوں کے لیے بشیر ونذیر بنا کر بھیجا''۔ خُتِمَ بِیَ النَّبِیُّوۡنَ ''میں آخری نبی بن کر جلوہ گر ہوا''۔ وَلٰكِنۡ رَّسُوۡلَ اللّٰهِ وَ خَاتَمَ النَّبِیّٖنَ ''اور مگر اللہ کے رسول اور آخری نبی''۔ ان احادیث میں پانچ یا چھ کا عدد حصر کے لیے نہیں بلکہ اس کا معنی یہ ہے کہ یہ خصوصی فضیلتیں ہیں جو آپؐ کے علاوہ کسی اور نبی کو نہیں ملیں اور آئندہ تو ملنے کا احتمال ہی نہیں کیونکہ کوئی نبی نہیں ہوگا۔ ویسے اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب کو اور بہت سی وجوہات کی بنا پر افضل واعلیٰ مبعوث فرمایا: فَضَّلۡنَا بَعۡضَهُمۡ عَلٰی بَعۡضٍ ''ہم نے بعض کو بعض پر فضیلت عطا فرمائی''۔ تمام رسول اور پیغمبر نفس رسالت اور نفس نبوت میں برابر ہیں مگر فضائل وکمالات، مقامات ومعجزات اور محامد ومحاسن میں ہمارے محبوب تمام انبیاء ورسل کے تاجدار، امام اور مقتدا بن کر آئے۔ آپ ذات وصفات کے

لحاظ سے جملہ داعیان حق کے جامع ہیں۔ یہی نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ کی جلالی اور جمالی صفتوں کے مظہر کامل ہیں۔ دیگر انبیاء میں سے بعض خلت، کلام اور صفوت سے نوازے گئے مگر آپ کو ان انعامات کے ساتھ ساتھ مقام محبوبیت اور مرتبہ ناز پر فائز فرمایا گیا۔

ملک کونین میں انبیاء تاجدار
تاجداروں کا آقا ہمارا نبیؐ

**تحفۂ جاوداں:** حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضورؐ نے فرمایا کہ انبیاء کی جماعت میں کوئی نبی نہ تھے مگر انہیں اتنے معجزات دیے گئے جتنے لوگ ان جیسے معجزوں پر ایمان لائے۔ وَاِنَّمَا کَانَ الَّذِیْ اُوْتِیْتُ وَحْیاً اَوْحَی اللّٰہُ اِلَیَّ فَارْجُوْ اَنْ اَکُوْنَ اَکْثَرَھُمْ تَابِعًا یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ ''اور جو خصوصی اعجاز مجھے حاصل ہوا اور وہ وحی ہے جو اللہ نے میری طرف بھیجی تو میں امید واثق رکھتا ہوں کہ روز حشر میرے پیروکار زیادہ ہوں گے۔'' (البخاری شریف)

یہ حدیث مسلم شریف میں بھی موجود ہے۔ دراصل ہر نبی کو اس کے دور کے مخصوص تقاضوں کو مدنظر رکھتے ہوئے کمالات تفویض ہوئے۔ مثلاً دور عیسوی میں طب یونانی نے تحیر خیز نتائج مرتب کیے مگر تین امراض کے علاج میں مجبور محض نظر آئی۔ اللہ تعالیٰ نے ان امراض کا علاج سیّدنا عیسیٰ علیہ السلام کے دست نبوت میں ودیعت فرمایا۔ وَاُبْرِئُ الْاَکْمَہَ وَالْاَبْرَصَ وَ اُحْیِ الْمَوْتٰی بِاِذْنِ اللّٰہِ ''میں اللہ کے اذن سے اندھوں کو آنکھیں، برص والوں کو شفا اور مردوں کو زندگی دیتا ہوں۔'' یعنی کمالات نبوت کے سامنے یونانی طب کے طلسم آفرین اثرات بھی چراغ سحری کی طرح ٹمٹمانے لگے۔ ہمارے محبوب چونکہ تمام جہانوں کے لیے راہنما بن کر تشریف لائے اس لیے آپ کو قرآن پاک جیسا عظیم الشان تحفہ عطا فرمایا گیا۔ آپ کا دور فصاحت و بلاغت کا آئینہ دار تھا اور اس کے بعد کا دور تا قیامت ترقی وعروج، ایجادات واختراعات اور جدید علوم وفنون کا حامل ہے۔ لہٰذا اللہ تعالیٰ نے اس کتاب میں اس قدر بلاغت وجامعیت سمو کر رکھ دی ہے کہ جو اس جہان تگ و دو کے جمیع پہلوؤں کا احاطہ کیے ہوئے ہے۔ سیاسی، معاشی، معاشرتی، سماجی، مذہبی، سائنسی، عسکری الغرض ہر شعبہ حیات کے لیے راہنمائی کے اصول واضح کرتی ہے۔

وَلَا رَطْبٍ وَّلَا یَابِسٍ اِلَّا فِیْ کِتٰبٍ مُّبِیْنٍ۔ ''ہر خشک وتر کا بیان اس کتاب منورہ میں موجود ہے''۔ یہ تحفہ جاوداں ہے جس سے قیامت تک حضور کی عظمت وجلالت جلوہ خورشید کی طرح ظاہر ہوتی رہے گی۔

بجھ گئیں جس کے آگے سبھی مشعلیں
شمع وہ لے کر آیا ہمارا نبیؐ

**تاجدارِ ختم نبوتؐ:** حضرت ابوہریرہؓ سے مروی ہے کہ حضورؐ نے فرمایا: مَثَلِیْ وَمَثَلُ الْاَنْبِیَاءِ کَمَثَلِ قَصْرٍ اُحْسِنَ بُنْیَانُہٗ تُرِکَ مِنْہُ مَوْضِعُ لَبِنَۃٍ فَطَافَ بِہِ النُّظَّارُ یَتَعَجَّبُوْنَ مِنْ حُسْنِ بُنْیَانِہٖ اِلَّا مَوْضِعَ تِلْکَ اللَّبِنَۃِ فَکُنْتُ اَنَا سَدَدْتُ مَوْضِعَ اللَّبِنَۃِ خُتِمَ بِیَ الْبُنْیَانُ وَخُتِمَ بِیَ الرُّسُلُ وَفِیْ رِوَایَۃٍ فَاَنَا اللَّبِنَۃُ وَ اَنَا خَاتِمُ النَّبِیِّیْنَ۔ ''میری اور دوسرے انبیاء کی مثال یوں ہے جیسے ایک محل کی بہت اچھی تعمیر کی گئی اور اس میں ایک اینٹ کی جگہ چھوڑ دی گئی۔ دیکھنے والے چکر لگاتے اور متعجب ہو کر دیکھتے کہ یہ خالی جگہ پُر ہو جاتی۔ میں نے اینٹ کی جگہ پُر کر دی۔ مجھ پر انبیاء ورسل کا طویل سلسلہ ختم ہو گیا۔'' (بخاری کتاب الانبیاء) یہ حدیث مسلم شریف میں بھی مروم ہے اور اَنَا خَاتِمُ النَّبِیِّیْنَ والے الفاظ ترمذی شریف میں وارد ہیں۔ اس حدیث پہ غور کریں تو تمام خود ساختہ نبوت کا دعویٰ کرنے والے کذابوں کے مکر وجل کی دھجیاں ہر سمت بکھری ہوئی نظر آتی ہیں اور آفتاب ختم نبوت تمام تر تابانیوں کے ساتھ دمکتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ آپ کے غیر محدود عرصہ رسالت میں جناب روح اللہ علیہ السلام امتی کی حیثیت سے شامل ہوں گے تو باقی اندھوں اور کافروں کی کیا وقعت

چہ نسبت خاک را با عالم پاک

سبحان اللہ! نبوت ورسالت کے اس قصر نورانیت کی نزہت ہمارے نبی کے دم قدم سے قائم ہے اور اس کی سرگرمیاں انہیں کے وجود مسعود کی مرہون منت ہیں۔ یہ بھی ذہن نشین رہے کہ آخری بیٹا وہ ہے جس کے بعد کوئی پیدا نہ ہو۔ یہ لازمی نہیں کہ پچھلے سب بیٹے مر چکے ہوں۔ آپ کے آخری نبی ہونے کا مطلب یہ ہے کہ آپ کے زمانہ میں اور بعد کوئی نبی پیدا نہیں ہوگا۔ اگر پہلے کے کچھ نبی زندہ ہوں (جیسے حضرت عیسیٰ، الیاس، خضر اور ادریس علیہم السلام) تو آپ کی ختم نبوت پر اثر انداز نہیں۔ نیز یہ بھی معلوم ہوا کہ ''خاتم النبیین'' ہونا مقام مدح میں انتہائی افضلیت کا باعث ہے۔ کیونکہ یہ منفرد مقام ہے اور اس کی وجہ سے بزم نبوت میں چہل پہل ہی نہیں بلکہ نبضِ کائنات بھی سرگرم خرام ہے۔

وہ جو نہ تھے تو کچھ نہ تھا، وہ جو نہ ہوں تو کچھ نہ ہو

جان ہیں وہ جہان کے، جان ہے تو جہان ہے

**سرچشمہ بلاغت:** حضورؐ نے فرمایا اُعۡطِیۡتُ جَوَامِعَ الۡکَلِمِ "مجھے جامع کلمات سے نوازا گیا"۔ (بخاری شریف) "مسلم شریف" میں اسے حضور کی خصوصی صفات میں شامل کیا گیا ہے۔ اس حدیث کا معنی یہ ہے کہ آپ کی گفتگو میں الفاظ بہت کم استعمال ہوتے ہیں مگر ایک ایک لفظ میں اسرار و معانی کا جہان آباد ہوتا تھا۔ وہ دور زبان دانی اور زور بیان سے متصف تھا۔ حتیٰ کہ اہل عرب تمام دنیا کو اپنے مقابلے میں عجمی یعنی گونگا سمجھتے تھے۔ ہمارے محبوب سرچشمہ بلاغت بن کر جلوہ فرما ہوئے اور بلاغت کا جلیل القدر شاہکار ساتھ لے کر آئے۔ خالق مطلق نے چیلنج کر دیا فَاْتُوۡا بِسُوۡرَةٍ مِّنۡ مِّثۡلِهٖ "لاؤ اس کی مثال بس ایک سورۃ ہی"۔ یہ درست ہے کہ عربی شعراء بلغاء اور ادباء کے کلام، فلسفہ وحکمت کے لحاظ سے مرعوب کن تھے۔ لیکن جب سرچشمہ بلاغت اور مخزن فصاحت کی بہتے جھرنوں کی مانند میٹھی، تسلسل آمیز اور یقین پرور آواز سنائی دی تو سب ورطۂ حیرت میں ڈوب گئے۔ الفاظ وکلمات میں عواقب خیز جامعیت دیکھ کر نقش حیرت بن گئے۔ مثلاً مندرجہ ذیل احادیث پہ غور کریں:

**(1)** اِنَّمَا الۡاَعۡمَالُ بِالنِّیَّاتِ "عملوں کا دارومدار نیتوں پر ہے۔"

**(2)** اَنۡ تَعۡبُدَ اللّٰهَ کَاَنَّكَ تَرَاهُ فَاِنۡ لَّمۡ تَكُنۡ تَرَاهُ فَاِنَّهٗ یَرَاكَ "اللہ کی عبادت کرو گویا تم اسے دیکھ رہے ہو اور اگر ایسا نہیں ہے تو یقین رکھو کہ وہ تمہیں دیکھ رہا ہے۔"

**(3)** اَلَا وَاِنَّ فِی الۡجَسَدِ مُضۡغَةً اِذَا صَلَحَتۡ صَلَحَ الۡجَسَدُ کُلُّهٗ وَاِذَا فَسَدَتۡ فَسَدَ الۡجَسَدُ کُلُّهٗ اَلَا وَهِیَ الۡقَلۡبُ "خبردار! جسم میں ایک گوشت کا لوتھڑا ہے جب سنور جائے تو سارا جسم سنور جاتا ہے۔ اگر بگڑ جائے تو سارا جسم بگڑ جاتا ہے، وہ دل ہے"۔

**(4)** اَلۡحَیَآءُ نِصۡفُ الۡاِیۡمَانِ "حیا کرنا آدھا ایمان ہے۔"

**(5)** مَنۡ یَّضۡمَنۡ لِیۡ مَا بَیۡنَ لَحۡیَیۡهِ وَمَا بَیۡنَ رِجۡلَیۡهِ اَضۡمَنۡ لَهُ الۡجَنَّةَ "جو مجھے اپنی زبان اور شرم گاہ کی ضمانت دے میں اسے جنت کی ضمانت دیتا ہوں۔"

**(6)** اِذَا نَظَرَ اَحَدُکُمۡ اِلٰی مَنۡ هُوَ فُضِّلَ عَلَیۡهِ فِی الۡمَالِ وَالۡخَلۡقِ فَلۡیَنۡظُرۡ اِلٰی هُوَ اَسۡفَلُ مِنۡهُ "اے اپنے سے مال وحسن میں بڑھے ہوئے کو دیکھنے والے انسان ذرا اپنے سے گرے ہوئے کو بھی دیکھ"۔

مندرجہ بالا احادیث کے معانی پر غور کریں تو جامعیت کا سمندر ٹھاٹھیں مارتا نظر آتا ہے۔ چند الفاظ میں پوری انسانی زندگی کے معاشرتی، مذہبی، اصلاحی اور حیاتی گوشوں کی کس درجہ تصویر اتاری گئی ہے۔ گناہوں کی وجوہات، بچنے کے طریقے اور ان کے نتائج پر بحث کی گئی ہے۔ ایک ایک لفظ "حیات مستعار" کا عنوان بننے کے لائق ہے اور آپ کے سرچشمہ بلاغت ہونے کا بہترین ثبوت ہے اور ظاہر کر رہا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضور کی ذات قدسیہ میں حکمت اور فلسفہ فطرت کے جملہ جواہر بے بہا جمع فرما دیے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ عرب کے بڑے بڑے دانشور، صاحب فہم اور فصیح وبلیغ افراد آپ کے سامنے طفل مکتب نظر آنے لگے۔

ترے آگے یوں ہیں دبے لچے فصحا عرب کے بڑے بڑے
کوئی جانے منہ میں زباں نہیں، نہیں بلکہ جسم میں جاں نہیں

آپ کی اس صفت مبارکہ کی شان اس وقت مزید اجاگر ہو جاتی ہے جب خالق بے نیاز بھی قرآن میں قسمیں اٹھاتا ہے۔ وَقِیۡلِهٖ یٰرَبِّ اِنَّ هٰۤؤُلَآءِ قَوۡمٌ لَّا یُؤۡمِنُوۡنَ "مجھے رسول کے کہنے کی قسم کہ اے اللہ، یہ لوگ ایمان نہیں لاتے"۔

**سردار بنی آدم:** حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضورؐ نے فرمایا: اَنَا سَیِّدُ الۡقَوۡمِ یَوۡمَ الۡقِیٰمَةِ "میں قیامت کے دن تمام انسانوں کا سردار ہوں"۔ (بخاری شریف)

حضرت جبیرؓ سے روایت ہے کہ حضورؐ نے فرمایا: اِنَّ لِیۡ اَسۡمَآءً اَنَا مُحَمَّدٌ وَاَنَا اَحۡمَدُ وَاَنَا الۡمَاحِی الَّذِیۡ یَمۡحُوا اللّٰهُ بِیَ الۡکُفۡرَ وَاَنَا الۡحَاشِرُ الَّذِیۡ یُحۡشَرُ النَّاسُ عَلٰی قَدَمِیۡ وَاَنَا الۡعَاقِبُ وَالۡعَاقِبُ الَّذِیۡ لَیۡسَ بَعۡدَهٗ نَبِیٌّ۔ (بخاری کتاب التفسیر) "میرے کتنے ہی نام ہیں۔ میں محمد اور احمد ہوں۔ میں ماحی ہوں کہ اللہ میرے ذریعے کفر کو مٹائے گا۔ میں حاشر ہوں کہ ساری نسل آدمیت میرے قدموں میں اکٹھی ہو گی اور میں سب سے آخر میں آنے والا ہوں۔ جس کے بعد کوئی نبی پیدا نہیں ہو گا"۔ یہ حدیث "مسلم شریف" میں بھی ہے۔ بخاری شریف کے علاوہ دیگر ایمان افروز احادیث ملاحظہ فرمائیں:

**(1)** اَنَا سَیِّدُ وُلۡدِ اٰدَمَ یَوۡمَ الۡقِیٰمَةِ وَلَا فَخۡرَ وَبِیَدِیۡ لِوَآءُ الۡحَمۡدِ وَلَا فَخۡرَ وَمَا مِنۡ نَّبِیٍّ یَوۡمَئِذٍ اٰدَمُ فَمَنۡ سِوَاهُ اِلَّا تَحۡتَ لِوَائِیۡ "قیامت میں، میں اولاد آدم کا سردار ہوں گا۔ میرے ہاتھ میں حمد کا پرچم ہو گا اور تمام انبیاء اس کے سایہ تلے جمع ہوں گے۔ یہ میں فخر کے طور پر نہیں کہتا"۔ (ترمذی شریف)

(2) اَنَا اَکْرَمُ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ عَلَی اللّٰہِ وَلَا فَخْرَ ''میں اللہ کے نزدیک تمام اگلوں، پچھلوں میں بہتر و برتر ہوں، کوئی فخر نہیں''۔ (ترمذی، دارمی شریف)

(3) اِنَّ اللّٰہَ اصْطَفٰی کِنَانَۃَ مِنْ وُلْدِ اِسْمٰعِیْلَ وَاصْطَفٰی قُرَیْشًا مِنْ کِنَانَۃَ وَاصْطَفٰی مِنْ قُرَیْشٍ بَنِیْ ھَاشِمٍ وَاصْطَفَانِیْ مِنْ بَنِیْ ھَاشِمٍ ''اللہ تعالیٰ نے جو اولاد اسمٰعیل سے خاندان کنانہ، اس سے قریش، اس سے بنی ہاشم اور پھر بنی ہاشم سے مجھے چن لیا''۔ (مسلم شریف) ''ترمذی شریف'' میں یہ ہے کہ ابراہیم علیہ السلام کی اولاد سے اسمٰعیل اور پھر...... (الخ)

(4) کُنْتُ اِمَامَ النَّبِیِّیْنَ وَخَطِیْبَھُمْ وَصَاحِبَ شَفَاعَتِھِمْ ''میں انبیاء کا امام، خطیب اور شافع ہوں''۔ (ترمذی شریف)

(5) اَنَا قَائِدُ الْمُرْسَلِیْنَ ''میں رسولوں کا پیشوا ہوں''۔ (دارمی و ترمذی و مشکوٰۃ شریف)

(6) فَاَنَا خَیْرُھُمْ نَفْسًا وَخَیْرُھُمْ بَیْتًا ''میں تمام ''جہان والوں'' سے اچھی ذات اور گھر والا ہوں''۔ (ترمذی شریف)

اللہ تعالیٰ نے ہمارے محبوب کو دنیا و آخرت کے تمام فضائل و کمالات سے نوازا اور روز حشر نرالی شان عطا فرمائی۔ ان احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ حضور اپنے متعلق جانتے ہیں کہ ان سے کیا ہونے والا ہے۔ یہ کہنا کہ آپ کو اپنا پتہ نہیں بارگاہِ رسالت پناہ میں کفر یہ جرأت ہے۔ ایک اور جگہ ارشاد ہوتا ہے:

وَالْمُقَفِّیْ وَنَبِیُّ التَّوْبَۃِ وَنَبِیُّ الرَّحْمَۃِ ''تمام پیغمبروں کے بعد آنے والا اور توبہ و رحمت کا نبی ہوں''۔

یہ آپ کے وہ اسماء گرامی ہیں کہ جو کسی اور کو میسر نہیں۔ ''ترمذی شریف'' میں ہے:

وَاَنَا مُبَشِّرُھُمْ اِذَا یَئِسُوْا اَلْکَرَامَۃُ وَالْمَفَاتِیْحُ یَوْمَئِذٍ بِیَدِیْ

''اور میں یاس آلود چہروں کو بشارتیں دینے والا ہوں۔ قیامت میں بزرگی اور کنجیاں میرے ہاتھوں میں ہوں گی''۔ ان احادیث کی تائید قرآن حکیم سے بھی ہوتی ہے۔ محمد، احمد، مبشر، نبی، آخر اور رحمت عالمیاں جیسے القاب خالق مطلق نے خود بیان فرمائے ہیں۔

ترے تو وصف عیب تناہی سے ہیں بری
حیراں ہوں میرے شاہ میں کیا کیا کہوں تجھے

## افق محشر پہ نیر فاراں کا طلوع:

حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ حضورؐ نے فرمایا: مومنین روز قیامت بہت غمگین ہوں گے اور کہیں گے کہ

لَوِ اسْتَشْفَعْنَا اِلٰی رَبِّنَا فَیُرِیْحُنَا مِنْ مَکَانِنَا

''ہم اپنے رب کی بارگاہ میں کوئی شفیع لاتے ہیں جو ہمیں اس کربناک ماحول سے نکالے''۔ وہ آدم، نوح، ابراہیم، موسیٰ اور عیسیٰ علیہم الصلوٰۃ والسلام کے پاس جائیں گے۔ سب پیغمبر یہی کہیں گے لَسْتُ ھُنَاکُمْ ''میں اس مقام کا نہیں'' پھر سب عیسیٰ علیہ السلام کے بتانے پر حضور کی بارگاہ بے کس پناہ میں حاضر ہوں گے۔ آپ فرمائیں گے کہ اَنَا لَھَا ''میں اس کے لیے ہوں''۔ پھر حضور دربار حق میں سجدہ کریں گے اور حمد و ثنا کہیں گے۔ اللہ فرمائے گا:

یَا مُحَمَّدُ ارْفَعْ رَاسَکَ وَقُلْ تُسْمَعْ وَسَلْ تُعْطَہْ وَاشْفَعْ تُشَفَّعْ ''اے محبوب اپنا سر اٹھاؤ اور عرض کرو تمہاری بات سنی جائے گی۔ مانگو عطا کیا جائے گا اور شفاعت کرو تمہاری شفاعت قبول ہوگی''۔ آپ چار مرتبہ حاضر ہوں گے اور رائی کے دانہ سے بھی کمتر ایمان رکھنے والے کو نار جہنم سے آزاد کروالیں گے۔ آخری بار عرض کریں گے: یَا رَبِّ اِئْذَنْ لِیْ فِیْمَنْ قَالَ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اے مولا مجھے اس کے متعلق بھی اجازت دے جس نے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کہا ہو''۔ رب تعالیٰ فرمائے گا: لَیْسَ ذَالِکَ لَکَ وَلٰکِنْ وَعِزَّتِیْ وَجَلَالِیْ وَکِبْرِیَائِیْ وَعَظْمَتِیْ لَاُخْرِجَنَّ مِنْھَا مَنْ قَالَ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ''وہ تمہارا نہیں لیکن مجھے اپنی عزت و جلال اور کبریائی و عظمت کی قسم میں اسے ضرور دوزخ سے نکالوں گا جس نے کلمہ طیبہ پڑھا ہو گا''۔ (بخاری شریف)

## حضرت ابن عمرؓ سے مروی ہے:

اِنَّ النَّاسَ یَصِیْرُوْنَ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ جُثًا کُلُّ اُمَّۃٍ تَتْبَعُ نَبِیَّھَا یَقُوْلُوْنَ یَا فُلَانُ اشْفَعْ حَتّٰی تَنْتَھِیَ الشَّافَعَۃُ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَذَالِکَ یَوْمَ یَبْعَثُہُ اللّٰہُ الْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ

''لوگ گروہ در گروہ اپنے اپنے نبی کی خدمت میں حاضر ہوں گے اور شفاعت کی گزارش کریں گے۔ یہاں تک کہ شفاعت کی بات حضور کی بارگاہ میں کی جائے گی۔ اس روز اللہ تعالیٰ آپ کو مقام محمود پہ مبعوث فرمائے گا''۔

یہ احادیث ''بخاری شریف'' کے علاوہ ''مسلم شریف'' اور دیگر کتب احادیث و آثار میں بھی پائی جاتی ہیں۔ (۳) حضورؐ نے فرمایا: انبیاء کرام کو ایک دعائے

مخصوصہ جناب باری تعالیٰ سے ملتی ہے کہ جو چاہو مانگ لو، بے شک دیا جائے گا۔ لَمْ يَبْقَ نَبِيٌّ اِلَّا اُعْطِيَ لَهٗ "تمام نبی اپنی دعا دنیا میں کر چکے"۔ وَ اِنِّي اخْتَبَأْتُ دَعْوَتِي شَفَاعَةً لِاُمَّتِي يَوْمَ الْقِيٰمَةِ "اور میں نے اپنی دعا قیامت کے لیے اٹھا رکھی، وہ میری شفاعت ہے"۔ (بخاری شریف)

یہ حدیث "مسلم" اور "بخاری شریف" میں بھی مروی ہے۔ "بخاری شریف کتاب التفسیر" میں ہے کہ شفاعت کے بعد اللہ تعالیٰ ارشاد فرمائے گا اَدْخِلْ مِنْ اُمَّتِكَ مَنْ لَا حِسَابَ عَلَيْهِمْ مِنَ الْبَابِ الْاَيْمَنِ "اے محبوب اپنی امت کے ان لوگوں کو باب ایمن سے جنت میں داخل کر دو جن کا حساب نہ ہوگا"۔ پھر فرمایا: "خدا کی قسم جنت کے ہر دروازے کا درمیانی فاصلہ اتنا ہے كَمَا بَيْنَ مَكَّةَ وَ هَجَرَ جتنا مکہ مکرمہ اور (بحرین کے قصبہ) حجر کے درمیان ہے۔

سبحان اللہ! کیسا پر کیف سماں ہوگا کہ جب ناامیدی اور بے قراری کے دھندلکے ختم ہو جائیں گے اور حضور ٹوٹے ہوئے سپنوں کی تعبیر بن کو جلوہ فرما ہوں گے۔ جنت کا ہوش رُبا تخیل حقیقت بن کر سامنے آجائے گا۔ اعلیٰ حضرت کی آواز مایوسیوں کے پردے چاک کرتی ہوئی سنائی دے گی۔

صف ماتم اٹھے، خالی ہوں زنداں، ٹوٹی زنجیریں
گنہگارو چلو مولیٰ نے در کھولا ہے جنت کا

"مسلم شریف" کی ہمت افزا احادیث صرف تشریحی نقطۂ نظر سے پیش کرتا ہوں۔

**(1)** اَنَا اَكْثَرُ الْاَنْبِيَاءِ تَبَعًا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَاَنَا اَوَّلُ مَنْ يَّسْتَفْتِحُ بَابَ الْجَنَّةِ "قیامت کے دن میرے امتی سب سے زیادہ ہوں گے اور میں پہلے باب جنت وا کروں گا"۔

**(2)** خازن جنت عرض کرے گا: بِكَ اُمِرْتُ اَنْ لَّا اَفْتَحَ لِاَحَدٍ قَبْلَكَ "مجھے حکم ہے کہ آپ کے سوا کسی اور کے لیے دروازہ نہ کھولوں"۔

ذرا دل پہ ہاتھ رکھ کر غور کرنے کی زحمت تو گوارا کریں کہ:
کتنا پر ہول، الم آفریں اور دردناک میدان ہوگا، طویل ترین دن، سروں پر آگ برساتا ہوا بے رحم آفتاب، دوزخ تمام تر قہر سامانیوں کے ساتھ انتہائی قریب، شدت گناہ کے باعث خمیدہ کمریں، پھٹی پھٹی سی آنکھیں، عرق ریز پیشانیاں، ڈگمگاتے جسم، طوق غم سے گردنیں بوجھل، دلوں کے آنگن میں چھائی ہوئی اُداسیاں، زبانوں سے "اَلْعَطَش۔ اَلْعَطَش" کی فریادیں، پسینے کے بحرِ بے کنار میں ڈبکیاں کھاتے ہوئے بے بس انسان، پل صراط سے اعماق جہنم میں گرتے روسیاہ و ستم گار پھر ان کی تاریکیوں میں ڈوبتی ہوئی آہ و بکا، محشر کی پُرخار راہوں پہ تشنہ لب اور آبلہ پا لوگ، حساب میزان کا جاں سوز مرحلہ، قدم قدم پہ رکاوٹیں، نظر نظر میں حسرتیں، جگر جگر میں ناکام آرزوئیں، دریں اثناء افق قیامت پہ عیسیٰ علیہ السلام جلوہ گر ہوں گے اور شافع روز جزا کے آنے کی خبر دیں گے۔ ہاں! ہاں! بالکل اس نجم سحر کی طرح جو اندھیری رات کے ٹل جانے اور مہر تاباں کے طلوع ہونے کی بشارت سناتا ہے۔ پھر جب صبح اُمید سایہ افگن ہوگی، نیر فاراں کا جلوہ دیکھ کر ہر خطا کار بلبلا اٹھے گا۔

خدائے قہار ہے غضب پر کھلے ہیں بدکاریوں کے دفتر
بچا لو آ کر شفیع محشر تمہارا بندہ، عذاب میں ہے

امت کا حال دیکھ کر زلفیں کھل جائیں گی۔ مَا زَاغَ کی آنکھیں آنسوؤں سے لبریز ہوں گی۔ وَالضُّحٰی کی جبینِ ناز پر سجدہ نچھاور کرے گی تو عرشِ الٰہی بھی لرز جائے گا۔ رحمت کے ٹھہرے سمندر میں ہیجان سا برپا ہوگا۔ اہلِ حشر سراپا استفسار بن جائیں گے۔

اللہ، کیا جہنم اب بھی نہ سرد ہو گا
رو رو کے مصطفیٰ ؐ نے دریا بہا دیے ہیں

فطرت مژدۂ جانفزاء سنائے گی:

گنہگاروں کو ہاتف سے نوید خوش مآلی ہے
مبارک ہو شفاعت کے لیے احمد سا والی ہے

پھر آقائے بے کساں کے ایک اشارۂ ابرو سے زنجیریں ٹوٹ جائیں گی۔ دلوں کے مرجھائے غنچوں کو فردوس کی بادِ صبا سرسبز و شاداب کر دے گی اور ایک نہ ختم ہونے والا راحت آمیز اور سکون پرور دو ساز مانہ شروع ہو جائے گا۔ جب ان تمام حالات و واقعات کی تصویر کھینچ کر سوچتے ہیں کہ آخر یہ اتنا بڑا اہتمام کس لیے ہے؟ اگر امتحان ہی لینا ہے تو قادر مطلق کے سامنے کون سا دشوار ہے؟ چاہے تو عدل سے دوزخ میں ڈال دے اور چاہے تو رحمت و رافت سے جنت آشنا کر دے۔ پھر اس سوال کا بس ایک ہی جواب دماغ کی خوابیدہ دنیا میں روشنی بن کر چمکتا ہے۔

فقط اتنا سبب ہے انعقاد بزم محشر کا
کہ ان کی شانِ محبوبی دکھائی جانے والی ہے

# وزیر اعظم نریندر مودی اور بھارت کے زائچے پر ایک نظر

## بھارت کے خراب دور کا آغاز، معاشی دباؤ، اسکینڈل اور آسمانی آفات

از تحریر: سید انور فراز، کراچی

**ہمیں دھمکیاں دینے والا انڈیا آنے والے مہینوں میں جن خطرات اور نقصانات کا سامنا کرنے والا ہے، اس کا شاید نریندر مودی اور جرنل روات کو اندازہ نہیں ہے**




پاکستان کی مصالحانہ اور امن پسندانہ پیش کش کا جواب بھارت نے جس انداز میں دیا، وہ یقیناً کوئی مستحسن رویہ نہیں ہے، مزید یہ کہ بھارتی جنرل بپن روات نے تو اپنے جنگ جویانہ عزائم کا بھی اظہار کردیا جو دوسرے الفاظ میں کھلی دھمکی ہے، بہرحال اس صورت حال میں پاکستان کو بھی سخت جواب دینا پڑا، عمران خان نے ٹوئٹر پر بھارتی وزیر اعظم نریندر مودی کے حوالے سے جو کچھ کہا، بعض لوگوں کا خیال ہے کہ ایسا نہیں کہنا چاہیے تھا، یہ ڈپلومیسی کے خلاف ہے، ان کا جو کام ہے وہ اہل سیاست جانیں، ہم 2014ء میں نریندر مودی کے زائچہ پیدائش پر خاصی تفصیل سے لکھ چکے ہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ موقع محل کی مناسبت سے بہت سی باتیں اور بہت سے پہلو اکثر زیر بحث نہیں آتے، ہمارا خیال ہے کہ عمران خان نے جو کچھ کہا ہے وہ درست ہے، نریندر مودی فطری طور پر خاصے کینہ پرور اور نچلی سطح کے انسان ہیں، ان کا خاندانی پس منظر بھی بے حد پس ماندہ رہا ہے، ضروری ہے کہ ایک بار پھر ان کے زائچے پر نظر ڈال کر بعض اہم حقائق کی نشان دہی کردی جائے۔

نریندر مودی کی تاریخ پیدائش 17 ستمبر 1951 (مہسنا) اور وقت پیدائش 12:10 pm ہے، ان کا پیدائشی طالع برج عقرب ہے، یہ ایک متشدد برج ہے، انتہا پسندانہ نظریات عقربی افراد قبول کرتے ہیں، اگر سیارہ مریخ زائچے میں اچھی پوزیشن رکھتا ہو تو شدت پسندی میں کمی آتی ہے لیکن نریندر مودی کے چارٹ میں سیارہ مریخ اپنے ہبوط کے برج سرطان میں ہے اور زائچے کے پہلے اور چھٹے گھر کا حاکم ہے، مریخ کی یہ کمزوری انھیں زیادہ انتہا پسند، کینہ پرور اور جھگڑالو مزاج کا حامل بناتی ہے، کینہ پروری کا اندازہ اس واقعے سے بھی کیا جاسکتا ہے کہ انھوں نے اپنے بنگلہ دیش کے دورے کے موقع پر کھل کر اعتراف کیا کہ پاکستان کو دولخت کرنے میں ہم نے کردار ادا کیا تھا، ان کے مزید ارادے بھی کچھ ایسے ہی ہیں جن کا اظہار ان کے ایک سیکریٹری بھی کرچکے ہیں، انھوں نے اپنے سیاسی کریئر کا آغاز بھی بھارت کی ایک کٹر مذہبی نظریات کے حامل جماعت آئی ایس ایس آر سے کیا تھا، اپنے وزارت اعلیٰ کے دور میں ہونے والے گجرات کے فسادات کے حوالے سے بھی ان کی شخصیت کسی تعارف کی محتاج نہیں ہے، وہ ان لوگوں میں سے ہیں جو اکھنڈ بھارت کے خواب کو تعبیر دینا چاہتے ہیں۔ بے شک ان کے زائچے میں قمر اور مشتری گج کیسری یوگ اور ہمسا یوگ بنا رہے ہیں جو ذہانت اور دانش وری

کے لیے مشہور ہے مگر کسی بھی یوگ کے اثرات کا جائزہ لیتے ہوئے زائچے کی مجموعی صورت حال کو بھی مدنظر رکھنا پڑتا ہے، چوتھے گھر کا حاکم سیارہ زحل بھی نوامسا میں ہبوط یافتہ ہے، قمر نہایت حساس برج حوت میں ہے اور قمر کی منزل ریوتی ہے جس پر عطارد حکمران ہے، بے شک غیر معمولی ذہانت اور ہوشیاری اس نچھتر کی علامت ہے لیکن اگر زائچے کی مجموعی صورت حال دگرگوں ہو تو یہی ذہانت اور ہوشیاری منفی رُخ اختیار کرتی ہے، زائچے کے منفی پہلوؤں میں راہو کیتو کی پوزیشن بہت اہم ہے، سیارہ عطارد راہو کیتو محور میں پھنسا ہوا ہے، مزید یہ کہ بارھویں گھر کا حاکم زہرہ بھی عطارد کو متاثر کر رہا ہے جس کے نتیجے میں ریوتی نچھتر کے حامل صاحب زائچہ کی سوچ میں کج روی کا امکان پایا جاتا

تھا کہ قمر کا دور اکبر انڈیا کو انتہا پسندانہ نظریات کی طرف لے جائے گا لہٰذا ستمبر 2015ء سے بھارت میں انتہا پسندانہ رجحانات میں مستقل اضافہ ہو رہا ہے، مسلمانوں اور دیگر اقلیتوں کے لیے صورت حال بہتر نہیں ہے، اب قمر ہی کے دور اکبر میں 11 اگست 2018ء سے مشتری کا دور اصغر شروع ہو چکا ہے، سیارہ مشتری آٹھویں گھر کا مالک ہو کر زائچے کا سب سے منحوس سیارہ ہے، اپنی ٹرانزٹ پوزیشن میں مشتری زائچے کے چھٹے گھر سے گزر رہا ہے اور اکتوبر ہی میں ساتویں گھر میں داخل ہوگا تو انڈیا کی جانب سے ایسے فیصلے اور اقدام سامنے آسکتے ہیں جو پاکستان کے لیے نامناسب یا نقصان دہ ہو، سرحد پر جھڑپوں میں اضافہ یا کسی سرجیکل اسٹرائیک کی کوشش کے امکان کو نظرانداز

**بھارت میں ہونے والے الیکشن پرامن نہیں نظر آتے، ان میں تشدد کا رجحان زیادہ ہوگا، اس کے نتیجے میں خانہ جنگی کی سی کیفیت پیدا ہوسکتی ہے**

ہے، زندگی کی ابتدا ہی میں مایوسی، احساس کمتری اور اپنی کم مائیگی کا احساس ہوسکتا ہے، گرم مزاجی، ہٹ دھرمی اور اڑیل پن بھی ایسے لوگوں میں دیکھا جاسکتا ہے، مفاد پرستی ان کے مزاج کا حصہ ہوسکتی ہے، حال ہی میں ایک اسکینڈل بھی سامنے آچکا ہے، ان کی فطری حساسیت بعض اوقات خطرناک حدود تک پہنچ سکتی ہے لہٰذا اپنے مفادات کے لیے یا اپنی پارٹی کے مفادات کے لیے یہ کسی حد تک بھی جاسکتے ہیں، دنیا میں تیسری عالمی جنگ اگر شروع ہوگی تو اسے شروع کرنے والے کرداروں میں ان کا نام بھی شامل کیا جاسکتا ہے۔ آئندہ سال بھارت میں الیکشن ہوں گے، اب تک نریندر مودی اور ان کی پارٹی کی کارکردگی بھارتی عوام کے لیے بہت زیادہ اطمینان بخش نہیں رہی ہے، یقیناً وہ پاکستان کارڈ استعمال کرکے اپنے عوام کو گمراہ کرنے کی کوشش کرسکتے ہیں اور اس حوالے سے کسی ایسی مہم جوئی کا آغاز بھی کرسکتے ہیں جس کا کریڈٹ لے کر عوام کی نظروں میں سرخرو ہوسکیں، آیئے اس صورت حال کو مزید سمجھنے کے لیے بھارت کے پیدائشی زائچے پر بھی ایک نظر ڈال لی جائے۔

## بھارتی زائچہ

بھارت کے زائچے کی پوزیشن بھی دن بہ دن نازک تر ہوتی جارہی ہے، زائچے میں سیارہ قمر کا دور اکبر جاری ہے، قمر تیسرے گھر میں ہے اور اس پر غضب ناک راہو کی نظر ہے، ہم نے کافی پہلے بھارتی زائچے کے حوالے سے لکھا

نہیں کیا جاسکتا، یہ وقت بیرون ملک تعلقات پر بھی ناخوش گوار اثر ڈالے گا، یہ صورت حال اندرون و بیرون ملک تنازعات کو بڑھاوا دے گی۔

دسویں گھر کا حاکم سیارہ جس کا تعلق وزیراعظم اور ان کی کابینہ سے ہے، آٹھویں گھر میں مصیبت زدہ ہے اور اس پر پیدائشی مریخ کی نحس نظر ہے، اسی نظر کا شاخسانہ موجودہ فرنچ اسکینڈل ہے، دوسرے معنوں میں مودی صاحب کے لیے یہ کوئی اچھا وقت نہیں ہے، وہ اور ان کی کابینہ غلط فیصلے اور اقدام کرسکتے ہیں، مزید یہ کہ بھارتی معیشت اور تجارت کے لیے بھی خاصے اندیشے اور خطرات موجود ہیں، کرنسی اور اشیائے ضرورت کی قیمتوں میں اتار چڑھاؤ بھی دیکھنے میں آئے گا نومبر میں جب سیارہ مریخ دسویں گھر میں داخل ہوگا تو موجودہ اسکینڈل مزید شدت اختیار کرے گا، اس وقت راہو کیتو بھی زائچے کے پہلے، تیسرے، ساتویں، نویں اور گیارھویں گھروں کو متاثر کررہے ہوں گے۔

ہمیں دھمکیاں دینے والا انڈیا آنے والے مہینوں میں جن خطرات اور نقصانات کا سامنا کرنے والا ہے، اس کا شاید نریندر مودی اور جرنل روات کو اندازہ نہیں ہے، ایسی ہی صورت حال نئے سال 2019ء میں بھی نظر آتی ہے جس میں شدید بدنظمی، انتشار اور عوامی احتجاج کے ساتھ ہی حادثات اور قدرتی آفات کا سامنا بھی ہوسکتا ہے۔ خیال رہے کہ دسمبر کے آخری ہفتے سے راہو کیتو کی پوزیشن آئندہ سال فروری تک پیدائشی قمر کو بری طرح متاثر کرے گی، یہ

وقت بھی بھارت اور پاکستان کے درمیان مزید کشیدگی کا سبب بنے گا، دونوں طرف سے انتہا پسندانہ رجحانات عروج پر ہوں گے، عوام اور میڈیا اس حوالے سے غیر ذمے دارانہ کردار ادا کریں گے، بھارت میں الیکشن کی فضا تیز ہو رہی ہوگی، ایسی صورت میں برسر اقتدار پارٹی ہر وہ حربہ استعمال کرے گی جو الیکشن جیتنے میں مددگار ثابت ہو، اس بار بھارت میں ہونے والے الیکشن پر امن نہیں نظر آتے، ان میں تشدد کا رجحان زیادہ ہوگا، اس کے نتیجے میں خانہ جنگی کی سی کیفیت پیدا ہوسکتی ہے۔ بھارتیہ جنتا پارٹی کا قیام 6 اپریل 1980ء بمقام دہلی 11:45 am کو ہوا تھا، اس اعتبار سے اس پارٹی کا طالع برج جوزا ہے، مشتری زائچے کے تیسرے گھر میں راہو کیتو محور میں ہے، زائچے کا طاقتور ترین سیارہ شمس ہے، 2014ء کے الیکشن میں شمس کا دور اکبر اور مشتری کا دور اصغر جاری تھا، سیارہ زحل اپنے شرف کے گھر میں مکمل سپورٹ دے رہا تھا لیکن آئندہ سال 2019ء کے الیکشن میں صورت حال خاصی مختلف نظر آتی ہے، پارٹی کے زائچے میں اب قمر کا دور اکبر جاری ہے اور قمر اپنے برج ہبوط میں اور چھٹے گھر میں ہے، الیکشن کے وقت دور اصغر مریخ کا ہوگا، یہ بھی راہو کیتو کے محور میں ہے لہٰذا آنے والے انتخابات میں بی جے پی شاید ایسی کامیابی حاصل نہ کر سکے جیسی کہ 2014ء میں حاصل کی تھی، اس بات کا امکان بھی موجود ہے کہ نریندر مودی دوسری بار وزیر اعظم نہ بن سکیں گے۔

(واللہ اعلم بالصواب)

از تحریر: سید مبشر علی رضوی، ملتان

# زائچہ عمران خان 2019ء

# پہلے کپتان پھر وزیراعظم پاکستان






آیئے اب ہم اُسی زائچے کی روشنی میں دیکھتے ہیں کہ عمران خان کا سال 2019ء کیسا رہے گا؟ دیکھتے ہیں کہ ہمارے ملک پاکستان کے لیے کس حد تک کامیاب ہوسکتے ہیں اور کتنے خدمت گزار بنیں گے اور اُن کی جان کو کیا خطرات لاحق ہوسکتے ہیں۔ اِس میں کوئی شک نہیں کہ 2019ء ان کے لیے مشکل سال ثابت ہوگا۔ کیونکہ ان کے زائچے کے پہلے اور دوسرے گھر کا مالک سیارہ زحل ان کے زائچے میں بارہویں گھر میں رہے گا۔ اور زحل سال میں کئی مرتبہ خراب پوزیشن لے گا اور کمزور رہے گا۔ زحل کا ادھر قیام کاموں میں رکاوٹیں ڈالے گا اور سٹیٹس میں بہت زیادہ Set Back لائے گا اور گاہے بگاہے صحت کی طرف سے پریشانی لائے گا۔ اس دوران میں وہ بہت زیادہ سخت فیصلے لے سکتے ہیں۔ کیونکہ زحل کی یہ کمزوری انسان کو اڑیل اور ضدی بھی بناتی ہے۔ اِس دوران فیملی میں کچھ مسائل بھی درپیش ہوسکتے ہیں۔ ان کی نئی ازدواجی زندگی میں بھی مسائل سامنے آسکتے ہیں۔ اللہ پاک ہماری نئی پیرنی صاحبہ پر رحم فرمائیں۔ ایک بات ذہن ہو کہ ان کے ادوار میں مہادشا مضبوط شمس اور اِنتر دشا مضبوط عطارد کی ہو گی اور 2019ء کے آخر ستمبر سے دور کیتو کی چلے گی۔ آیئے اب ان کے ٹرانزٹ، ادوار اور زائچے کو مدنظر رکھتے ہوئے پورے سال پر نظرثانی کرتے ہیں۔

## جنوری سے مارچ تک کے معاملات

جنوری میں خان صاحب کے معاملات اُلجھاؤ کا شکار رہ سکتے ہیں۔ کچھ فیصلوں پر نظرثانی کی جاسکتی ہے۔ اُن کی صحت اور حیثیت میں کمی آئے۔ کمیونیکیشن مسائل کا سامنا ہوسکتا ہے۔ اِس وقت میں اُن کے کاموں کی مخالفت ہو سکے گی۔ فروری کے آغاز میں بھی اُن کے کاموں میں رکاوٹیں ڈالی جاسکتی ہیں لیکن شمس اور مریخ طاقتور ہونے کی بنا پر وہ اپنے معاملات چلاتے رہیں گے، مگر بے تحاشہ الجھاؤ اور تناؤ کے ساتھ۔ آئے دن نت نیا مسئلہ اُن کے لیے وبال جان ہوگا۔ اِس کی وجہ پہلے اور دوسرے گھر کا مالک زحل بارھویں گھر میں اور مرکری شمس کے بہت زیادہ قریب ہونے کی وجہ سے انتہائی کمزور حالت میں ہوگا۔ مرکری تحت الشعاع ہے اور اِنتر دشا بھی مرکری کی ہی چل رہی ہے۔ مرکری اِنتر دشا میں تو طاقتور ہے، مطلب فیصلہ ضرور کیا جائے گا مگر نظرثانی اور مخالفت بھی ہوگی۔ ماہ مارچ اُن کی لیے کچھ آسانیاں پیدا کرے گا۔ اِس میں مریخ اپنے گھر کا مالک ہوکر اچھے اور مضبوط فیصلے کروائے گا۔ اِن کی شہرت میں مزید مقبولیت لائے گا۔ شمس دوسرے گھر میں اور زہرہ پہلے گھر میں براجمان رہ کر اُن کی حیثیت کو مزید مضبوط کرے گا اور ان سے اچھے فیصلوں کی توقع کی جاسکتی ہے۔ مرکری کچھ دنوں کے لیے تیسرے گھر اپنی بیوی کے گھر میں رہے گا مگر رجعت میں آنے کی وجہ سے دوبارہ دوسرے گھر حیثیت اور فیملی کے گھر میں آجائے گا۔ مارچ کے آخر میں راہو، کیتو اور مشتری اپنے گھر تبدیل کریں گے۔ مشتری اپنے ذاتی گھر قوس میں اور راہو جوزا اور کیتو قوس میں چلا جائے گا۔ ان کے گھر تبدیل کرنے کی بنا پر کچھ مشکلات میں اضافہ ہوسکتا ہے اور کچھ نئے چیلنج کا سامنا رہے گا۔

## اپریل سے جون تک کے معاملات

اپریل میں مشتری اپنی کمزور حالت کی بنا پر مخالفت میں اضافہ لائے گا اور

مشتری اسی ماہ کے آخر میں رجعت کی وجہ سے واپس برج عقرب میں آجائے گا لیکن کمزور حالت میں ہونے کی بنا پر تھکاوٹ، مخالفت اور الجھاؤ لاتا رہے گا۔ اپریل کے آخر سے جون تک قران راہو کیتو اور زحل کا ان کے زائچے کے بارھویں گھر میں کوئی اچھا تصور نہیں کیا جاتا۔ اِس سے اِن کی شہرت، فیملی اور صحت کے مسائل سامنے آئیں گے۔ خاص طور پر مئی کی 10 تاریخ کے بعد سے ان کے معاملات میں الجھاؤ آسکتے ہیں۔ ان کو پاکستان کے اندرون اور بیرونِ ممالک میں کافی سارے مسائل درپیش ہو سکتے ہیں۔ صحت اور مخالفت کو مدنظر رکھنا ہوگا۔ اس وقت میں مختلف النوع مسائل کی وجہ سے ڈپریشن میں اضافہ ہو سکے۔ خاندانی مسائل درپیش ہوں۔ جون کے اول سے آخر تک ان کو اپنی صحت، اپنی جان اور ایکسیڈنٹ، چوٹ، پریشانی، خفیہ دشمنی اور اپنے خاندان کو لے کر بہت سے مسائل کا سامنا رہ سکتا ہے۔ اِس وقت میں اِن کو تھکاوٹ، دانتوں کے مسائل اور کولہے کی ہڈی پر چوٹ آنے کا اندیشہ ہے۔ اِس وقت میں اِن کو بہت زیادہ صبر اور اپنے تمام فیصلے سوچ سمجھ کر کرنے ہوں گے۔ اِس وقت میں اِن کو چاہیے کہ زیادہ سے زیادہ صدقات و خیرات کرتے رہیں۔ اِس وقت میں اِن کو چاہیے کہ مدارس کے بچوں کی مدد اور علماء کرام کی مدد کے ساتھ ساتھ نوکری پیشہ لوگوں کی اپنی ذاتی رقم سے مالی مدد کرنا فائدہ مند ہوسکتا ہے۔

## جولائی سے ستمبر تک کے معاملات

جولائی کے ماہ سے سورج گرمی برساتا ہے۔ ایسے ہی کچھ خان صاحب کے سیارے بھی برس رہے ہیں۔ مریخ اپنے ہبوط کے گھر میں اور زیادہ تر سیارے بارھویں اور چھٹے گھر میں موجود ہیں۔ یہ وقت کوئی زیادہ اچھی خبر نہیں دیتا۔ سیاروں کی یہ بیٹھک اُن کے بہت سے مسائل کی طرف اشارہ کرتی ہے۔ صحت کی خرابی کے ساتھ، کچھ سخت ترین کیے ہوئے فیصلے، میڈیا کے سخت ترین سوالات، خاندانی مسائل اچانک سے ایسے مسائل جو پہلے کے بھی ہو سکتے ہیں ان کے لیے مسائل میں اضافہ کر سکتے ہیں۔ یہی وہ وقت ہے جب ان کو اپنی سکیورٹی زیادہ کرنی پڑسکتی ہے یا کسی قسم کی چوٹ کے خدشات موجود ہیں۔ مرکری کی برج سرطان میں موجودگی رجعت کا شکار بھی ہوگی۔ اِس وقت میں وہ بیرونِ ملک جائیں گے تو کوئی اچھے ایگریمنٹ ہونے کی توقع نہیں ہے۔ یہاں اُن کی حیثیت پر انگلیاں اُٹھ سکتی ہیں اور کچھ قانونی مسائل کا بھی سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ اگست کے ماہ میں اِن کے سیارے چھٹے گھر سے حرکت کر کے ساتویں گھر میں آجائیں گے، یہ وقت کچھ بہتری کی امید لاسکتا ہے، مگر مکمل طور پر نہیں۔ اِس دوران بیرونِ ملک بہت سے لوگوں سے میل ملاقات اور کچھ ایگریمنٹ بھی کر سکتے ہیں۔ اگست کے آخر میں تمام سیارے آٹھویں گھر سے گزریں گے بشمول شمس ستمبر کے شروع سے لے کر دوسرے ہفتے تک ان کو اچانک بڑے فیصلے کرنے پڑسکتے ہیں یا ملک کی طرف سے کسی بڑے چیلنج کی طرف سے اپنے آپ کو تیار رکھنا چاہیے۔ اپنے خاندان کی طرف سے بھی صحت، جان کی پوری طرح سے صدقات کی ڈھال سے روکنا ہوگا۔ لیکن ستمبر کے آخری عشرہ میں معاملات میں بہتری، صحت میں بہتری ہو سکے گی۔ اِن کے اچھے فیصلوں کو سراہا جائے گا۔ بیرونِ ملک سے اچھی آفر مل سکتی ہیں۔ اِس وقت اِن کے زیادہ تر سیارے نویں گھر سے گزریں گے۔ لیکن ستمبر کے آخر سے ان کے مہادشا شمس کی لیکن انتر دشا کیتو کی شروع ہو چکی ہوگی۔ کیتو اِن کے زائچے میں ساتویں گھر میں موجود ہے اور ٹرانزٹ میں بارھویں گھر میں موجود ہے۔ اِس پیریڈ کے دوران میری پیش گوئی ہے۔ یہ پوری طرح (سنت بابا) بن سکتے ہیں۔ ان کی بھرپور توجہ روحانیت کی طرف آسکتی ہے۔ کیتو کا ساتویں گھر میں اور ٹرانزٹ میں بارھویں گھر میں ان کو شارٹ ٹیمپر الجھاؤ کا شکار رکھے گا۔ وہ جو بھی انویسٹمنٹ کریں گے اِس کے مطابق منافع حاصل نہ کرسکیں گے۔ کئی پرانے مقدمات یا پرانے معاشقے یا قصے کہانیاں سامنے آئیں اور صحت کے معاملات خراب رہیں۔ ازدواجی زندگی بھی تناؤ کا شکار رہے گی۔

## اکتوبر سے دسمبر تک کے معاملات

اکتوبر کا پہلا عشرہ چھوڑ کر دوسرے عشرے میں معاملات میں کافی بہتری آجائے گی۔ خان صاحب کی عزت، توقیر میں اضافہ۔ اچھے فیصلے اور کچھ بڑے کام عوام کے لیے کیے جاسکیں۔ تمام سیارے زائچے کے دسویں گھر سے گزر رہے ہیں۔ پہلے گزرے وقت کو خان صاحب نے صبر، شکر اور صدقات کو ڈھال بنا کر گزار لیا تو یہ اکتوبر کا ماہ اُن کے لیے ثمر ثابت ہوسکتا ہے۔ اکتوبر کے آخر تک اور نومبر کے پہلے عشرے تک خان صاحب کے معاملات بہتری کی

طرف جاسکتے ہیں۔نومبر کے پہلے عشرے میں مشتری اپنا گھر تبدیل کرے گا اورزائچے کے بارھویں گھر میں ذاتی برج قوس میں آجائے گا۔اِن کی اِنتردشا کیتو معاملات میں کچھ نہ کچھ رکاوٹ ضرور رکھے گی، مگر اچھے ٹرانزٹ کی بدولت اچھے فیصلوں کی اُمید کی جاسکتی ہے۔نومبر کے آخری عشرہ سے اور دسمبر کے پہلے عشرہ سے اِن کے تمام سیارے بارھویں گھر میں حرکت کناں رہیں گے، سوائے شمس، مرکری اور مریخ کے۔بارھویں گھر میں مشتری جانے سے وہ اپنے مخالفین پر اچھی کمند ڈال سکتے ہیں مگر مخالفت ہے کہ پیچھا نہیں چھوڑتی۔ان کے کچھ فیصلوں پر شدید تنقید ہوسکتی ہے یا کچھ فیصلوں میں تاخیر بھی ہو سکے۔اُن کی حیثیت اور انتظامی امورزیرِ بحث رہیں، وہ اپنے فیصلوں کو نظر ثانی میں لے سکتے ہیں۔دسمبر کے ماہ میں بھی کچھ اِسی طرح کے معاملات سے نمٹنا ہوگا۔بس یہ کہہ سکتا ہوں خان صاحب کے لیے آگ کا دریا ہے، پار کر کے جانا ہے۔ میرے خیال میں 2019ء خان صاحب کے لیے کوئی آسان سال نہ ہوگا۔

اِس سال میں اِن کی صحت، جان، خاندان، سٹیٹس، پارلیمنٹ کے فیصلے، انتظامی فیصلے، بیرونِ ممالک سفیروں یا حکام سے سے ملاقات خاص طور پر انڈیا کے ساتھ بڑے تجارتی معاہدے کرنے سے پہلے اچھی طرح سوچ بچار، تحقیق اور صبر سے کام لینا ہوگا۔جلد بازی نقصان کا باعث بنے۔2019ء خان صاحب کو صدقات کی ڈھال سے گزارنا ہوگا۔ورنہ چڑیاں چگ گئیں کھیت، اب پچھتائے کیا ہوت۔صبر کا دامن تھامے رکھنا ہوگا۔اپنا اور ملک پاکستان کا صدقہ خان صاحب کے ذمے ہے۔مدارس اور علمائے دین اور نوکری پیشہ افراد کی مالی مدد کریں۔ملک پاکستان کا صدقہ بروز منگل بکروں کا صدقہ کر کے کسی بھی مدرسے میں دے سکتے ہیں۔اِس کے ساتھ ساتھ خان صاحب کو اچھا ساوائٹ پرل یا ریڈ کورل پہننا چاہیے۔یہ تینوں اِن کے بہت سے معاملات میں بہتری لاسکتے ہیں۔ ہماری دعا ہے کہ وہ شاد رہیں، آباد رہیں اور ملک پاکستان کی خدمت اپنے وعدوں کے مطابق کریں۔(آمین)

# زائچہ پاکستان 2019ء



بتاریخ 14 اگست 1947ء بوقت 01 بجکر صفر منٹ مقام کراچی

پاکستان کے لیے 2019ء ایک اہم سال کہا جاسکتا ہے۔اس سال میں پاکستان میں بہت سی تبدیلیوں اور بہت سے قانون بنائے اور مٹائے جائیں گے۔اس سال میں ایڈمنسٹریشن اور قانون مختلف تجربات سے گزرے گا۔اس کی مخالفت اور تنقید بے حد کی جائے گی۔یہ تنقید معاملات میں مزید بگاڑ کی صورت پیدا کرے گی۔2019ء میں خاص کر پٹرولیم مصنوعات میں بہت زیادہ غیر مستحکم صورت حال رہے گی۔یہ پورا سال پٹرول کی قیمتوں میں اُتار چڑھاؤ دیکھنے میں آئے گا اور اس سال کو آپ نچلے درجے کی انڈسٹری کا سال بھی کہہ سکتے ہیں۔نچلے درجے کی انڈسٹریز کے مسائل زیر بحث رہ سکتے ہیں۔اس کے علاوہ چھوٹے ملازمین نچلے طبقے کے ان کے مسائل زیر غور رہیں گے۔وہ مختلف وجوہات کی بنا پر دھرنے بھی دیتے ہوئے نظر آئیں گے۔اس کے ساتھ ساتھ غیر ملکی تجارت میں امن و امان کی صورت حال کو دیکھا جائے گا۔

بس یہ یاد رکھا جائے کہ پاکستان کے زائچہ کے مطابق مہادشا زہرہ اور انتر دشا مشتری کی چل رہی ہے۔مشتری کا تعلق عدلیہ سے منسوب ہے۔مشتری کی انتر دشا اکتوبر 2017ء سے شروع ہوتی ہے اور جون 2020ء تک رہے گی۔عدلیہ سے تعلق ہونے کی وجہ سے آپ نے خود ملاحظہ فرمایا کہ عدلیہ پاکستان میں کس حد تک دخل انداز ہوتی نظر آتی ہے اور مشتری زائچہ کے چھٹے گھر میں ٹرانزٹ میں موجود تھا اور عدلیہ اسی وجہ سے بہت زیادہ تنقید کا نشانہ بھی رہی اور بہت سے مسائل در پیش رہے۔2019ء میں مشتری زائچہ کے ساتویں گھر عقرب میں قیام پذیر رہے گا۔عدلیہ سے مضبوط اور اچھے فیصلے متوقع کیے جاسکتے ہیں (چند ایام کے علاوہ جب مشتری کمزور حالت میں ہوگا)۔ٹرانزٹ میں مشتری ساتویں گھر برج عقرب میں ماسوائے 30 مارچ سے لے کر 23 اپریل تک وہ اس وقت اپنے ذاتی برج قوس میں قیام میں رہے گا، پھر راہو پورا سال ساتویں گھر برج عقرب میں ہی رہے گا۔زحل پورا سال زائچے کے آٹھویں گھر برج قوس میں رہے گا اور یہ اپنی کمزو حالت میں اپنے اصل روپ میں ہونے کی وجہ سے لوگوں میں مشہور ہو جاتا ہے، پورا سال اپنا رنگ دکھاتا ہوا نظر آئے گا۔

## جنوری تا مارچ کا سفر

جنوری میں زائچے کے چوتھے گھر کا مالک اور دوسرے کا مالک آٹھویں گھر میں اور اُدھر نویں، دسویں گھر کا مالک پہلے سے جلوہ افروز طالع مالک زہرہ ساتویں گھر میں مشتری سے قران کرے گا۔خفیہ مالک، نقصان، آرمی اور پولیس کا مالک مریخ گیارھویں گھر میں امیدوں اور فائدے کے گھر میں موجود رہے گا۔سیاروں کی اِس صورت حال کو مدنظر رکھتے ہوئے جذباتی استحکام، فرقہ ورانہ ہم آہنگی کی صورت حال پیدا ہو، قوانین اور عوامی ہم آہنگی، عوام اور حکومت کے درمیان تکرار، لاء اینڈ آرڈر میں پیچیدگی، عوام اور حکومت کے درمیان میں انڈر سٹینڈنگ، غیر ملکی تجارت میں اُتار چڑھاؤ دیکھنے میں آسکتا ہے۔فروری میں عوام کا مالک سیارہ زہرہ زائچے کے آٹھویں گھر سے گزرے گا اور اس وقت عوام اپنے مسائل کا رونا روئے گی۔قانونی چارہ جوئی اور جھگڑوں میں اجافہ ہوسکتا ہے۔جبکہ چوتھے اور دوسرے اور پانچویں کا حاکم اور آٹھویں کا حاکم بہتر پوزیشن بنا رہے ہوں گے۔جس کی وجہ سے مہنگائی پر قابو پانے کی بھرپور کوشش کی جائے گی۔کچھ چیزوں کے نرخ نیچے بھی آئیں گے۔اس وقت میں عدالتی نظام میں تیزی آئے گی۔مارچ کے مہینے میں مریخ اپنے ذاتی برج حمل میں جا چکا ہوگا۔ملک کے نقصانات کم سے کم ہوں گے اور آرمی اور پولیس پر بھرپور توجہ ہوگی، جس میں بہت سی بہتریاں دیکھنے میں آئیں گی۔بیرونِ ملک سے سرمایہ کاری میں بہتری پیدا ہوسکے گی۔اِس ماہ کے آخر پر ملکی معاملات زیادہ پریشان کن ہوسکتے ہیں۔راہو کیتو اور مشتری اپنے گھر تبدیل کریں گے۔کچھ چیزوں کو مہنگا کرنے کی خبریں گنئیں گی۔لاء اینڈ آرڈر میں مزید سختی آئے گی۔سکیورٹی اداروں کو تنقید کی زد میں دیکھا جاسکتا ہے۔میڈیا کا واویلا ہوگا، حکومتی اداروں کے معاملات توجہ طلب ہی رہیں گے۔شمس قدرے بہتر پوزیشن میں ہوگا۔یونیورسٹی اور کالجز وغیرہ میں بہتری آسکے گی۔دانشور اپنی اچھی رائے پیش کریں گے۔اسٹاک ایکسچینج وغیرہ میں کچھ بہتری ہوسکے گی۔

## اپریل سے جون تک کا سفر

اپریل کے مہینے میں مشتری اپنے ذاتی گھر قوس میں چلا جائے گا۔ جدھر پہلے سے زحل اور کیتو موجود ہیں۔ زہرہ اور شمس 15 اپریل کے بعد اپنے شرفی گھر میں جا چکے ہوں گے اور عطارد اپنے ہبوط کے گھر حوت میں۔ سیاروں کی یہ پوزیشن نوجوانوں کو نالاں ہوتا دکھاتی ہے اور کچھ مہنگائی بھی بڑھ سکتی ہے۔ بہر حال عوام میں کچھ چیزوں کو لے کر سکون دیکھا جا سکتا ہے۔ کچھ تعلیم اور زراعت کی طرف توجہ دی جا سکتی ہے اور کچھ آسانیاں پیدا کی جا سکتی ہیں۔ اس وقت میں مذہبی ہم آہنگی کی طرف بھی توجہ دی جا سکتی ہے لیکن اس وقت میں پارلیمنٹ، انتظامیہ، قانون پر عمل درآمد کروانے والے ادارے اور ایگزیکٹو پوزیشن کے لوگ اچھی خاصی مشکلات کا شکار ہو سکتے ہیں۔ مئی کے پہلے ہفتے میں بارڈر پار اور ملک کے اندر دہشت گردی کے خطرات ہو سکتے ہیں۔ اِس کے علاوہ آسمانی آفات زلزلہ، سیلاب وغیرہ بھی آنے کا اندیشہ ہے اور اس وقت میں کچھ چیزوں کے نرخ ایک بار پھر بڑھ سکتے ہیں اور پارلیمنٹ کو بہتر کرنے کی مسلسل کوشش کی وجہ سے بہت سے پارلیمنٹیریز مشکلات کا شکار رہیں گے۔ چھوٹی انڈسٹری کی طرف جتنی توجہ دلائی جائے گی اتنی ہی التوا کا شکار رہے گی۔ مئی کے دوسرے ہفتے میں تمام معاملات میں مشکلات نظر آئیں گی۔ قدرے عوام بھی اُدھر بے چینی اور اضطرابی کا شکار ہو سکتی ہے۔ قدرتی آفات کی بناء پر کچھ فیصلوں کو نقصان ہو سکتا ہے۔ سرمایہ کاری قدرے کمزور ہو سکتی ہے۔ بہر حال مئی کے آخری عشرہ کافی بہتر تصور کیا جا سکتا ہے۔ زراعت کے نقصان پر قابو پا لیا جائے گا۔ مہنگائی میں کمی لائی جائے گی۔ سکول و کالج ترقی کی طرف گامزن ہوں گے۔ ایگزیکٹو لوگ ترقی میں اپنا رول ادا کریں گے۔ میڈیا بھی اپنا اچھا رول ادا کرے گا۔ آرمی، ادارے اور عدلیہ مضبوط تصور کیے جائیں گے اور بہت اچھے فیصلے متوقع ہو سکتے ہیں۔ جون کے پہلے عشرے میں سرمایہ کاری میں بہتری، سٹاک ایکسچینج میں اچھی خاصی تیزی آئے گی۔ ملک کا سرمایہ بڑھے گا۔ سکول و کالج اور نوجوان اپنا اچھا کردار ادا کریں گے۔ دانشور اور تجزیہ نگار اچھا مشورہ اور تجزیہ دیں گے۔ جون کے دوسرے عشرے میں بارڈر پار سے اسمگلنگ اور ہمسایہ ممالک سے کچھ مسائل یا جھڑپوں کی طرف اشارہ ہو سکتا ہے اور کچھ ہلکی پھلکی دہشت گردی یا (Threat) ہو سکتا ہے۔ پٹرول مصنوعات میں غیر مستحکم معاملات نظر آئیں گے۔ وہ ہم شروع میں ذکر کر چکے ہیں کہ پٹرولیم مصنوعات میں اپریل سے نومبر تک گاہے بگاہے معاملات غیر مستحکم ہی نظر آئیں گے اور ایڈمنسٹریشن اور پارلیمنٹ آئے دن کوئی نہ کوئی نت نئے مسائل میں نظر آئیں گے۔ جون کے آخری عشرہ میں بارڈر پار سے مسلسل اسمگلنگ اور ہمسایہ ممالک کی جھڑپیں جاری رہ سکتی ہیں، آرمی اور ادارے الرٹ کیے جا سکتے ہیں۔ صرف بارڈر پر یہ جھڑپیں معمولی نوعیت کی ہو سکتی ہیں۔ ملک کو غیر ملکی قرضے کی ضرورت پیش آ سکتی ہے۔ مہنگائی کو قدرے کنٹرول میں رکھا جا سکتا ہے۔ مگر ایڈمنسٹریشن، پارلیمنٹ اور پٹرول غیر مستحکم ہی نظر آئے۔

## جولائی سے ستمبر تک کا سفر

جولائی کے پہلے عشرہ مہنگائی پر قابو پانے کے ساتھ ساتھ سٹاک ایکسچینج میں بہتری۔ سکول کالج پر بھرپور توجہ، ایگزیکٹو لوگ بھی اہم رول ادا کریں، عوام کی بہتری پر بھرپور توجہ، میڈیا بہت اچھے تجزیہ پیش کرے، میڈیا میں نئی جدت پیدا ہو سکے۔ عوام کے حالات قدرے بہتر ہو سکیں گے۔ لیکن پٹرول اور اس سے متعلقہ اشیاء میں معاملات غیر مستحکم رہیں۔ پوری توجہ پارلیمنٹ اور اس سے متعلقہ لوگوں پر ہی رہے۔ پارلیمنٹ میں نت نئے ڈرامے جاری رہیں گے۔ مختلف قانون سازی بنے اور ٹوٹے۔ عدلیہ بہت اچھا کردار ادا کرتی نظر آئے۔ مہنگائی قدرے کنٹرول میں رہے گی۔ جولائی کا آخری عشرہ اور اگست کا پہلا عشرہ توجہ طلب رہے گا۔ بارڈر پار سے پھر اسمگلنگ اور قدرتی آفات اور عوام میں کوئی وبائی بیماری اور عوام میں بے چینی اور کچھ دھرنے وغیرہ دیکھنے میں آ سکتے ہیں۔ عدلیہ کا سخت ایکشن ملک کے اداروں پر ہو سکتا ہے۔ پولیس اور آرمی اور اداروں کے معاملات زیر غور ہو سکیں۔ کوئی دہشت گردی کے معاملات بھی توجہ طلب رہ سکتے ہیں۔ پارلیمنٹ میں قانون سازی کی وجہ سے دباؤ آ سکتا ہے۔ میڈیا کے لوگ کچھ غلطیاں کر سکتے ہیں۔ نوجوان میں جذباتیت اُبھر سکے۔ سٹاک ایکسچینج میں سستی آئے۔ مذہبی اور سکول و کالج جیسے اداروں میں بہتری کے قانون دیکھنے میں آ سکیں۔ اگست کے دورے عشرے سے بارڈر پار اسمگلنگ اور آرمی اور پولیس اور اداروں میں ایک اچھا قانون دیکھنے کو مل سکتا ہے۔ عدلیہ کے مضبوط فیصلوں کو سراہا جائے، اسٹاک ایکسچینج میں تیزی آئے۔ میڈیا اچھا کردار ادا کرے۔ میڈیا میں کچھ نئے چہرے آئیں گے، ملک کو اچھے تجزیہ نگار مل پائیں گے۔ اگست کے آخری عشرے میں کچھ اداروں اور عوام کے درمیان تکرار کی سی صورت حال ہو سکتی ہے۔ عوام اور حکومت کے درمیان معاملات میں ناراضی ہو سکتی ہے۔ اس دوران سکول اور کالج اور زراعت پر توجہ کی بدولت بہتری ہو سکے۔ نئے سکول کالج تعمیر کیے جائیں گے۔

عوام کے قدرتی وسائل کی طرف بھرپور توجہ دی جائے۔ ہاؤسنگ اسکیم متعارف ہوں گی، فرقہ وارانہ ہم آہنگی ہو سکے گی، لیکن عوام اور اداروں میں ٹکراؤ رہے۔ قانون سازی اور پارلیمنٹ اور ایڈمنسٹریشن میں مسلسل غیر مستحکم ہی رہے گی۔ ستمبر کے پہلے عشرہ میں معاملات بہتری کی طرف ہو سکتے ہیں۔ دوسرے عشرے میں میڈیا اور عوام کے درمیان معاملات میں تکرار اور عوامی مسائل کی طرف توجہ طلب ہوگی۔ سیاسی استحکام میں کچھ غیر یقینی، عوام کے مقدمات میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ میڈیا میں اچھے تجزیہ اور نئی جدت، اسٹاک ایکسچینج میں تیزی، انٹرنیٹ میں مزید ترقی۔ اس دوران آرمی، پولیس اور اداروں اور عدلیہ اچھے فیصلے اور مزید مضبوطی کی طرف گامزن ہو سکے گی۔ آخری عشرے میں سکول و کالج، میڈیا، مہنگائی، عوامی مسائل، تجارت وغیرہ سب کی بہتری کی طرف لائے جائیں گے اور ایڈمنسٹریشن، پارلیمنٹ اور پارلیمنٹ کے قانون سازی اور پارلیمنٹ میں کام کرنے والوں کے معاملات کو غیر مستحکم دیکھا جائے گا۔ مزید ان کو بہتر کرنے کے لیے پارلیمنٹ میں تبدیلیاں متوقع ہیں۔ پٹرول مصنوعات غیر مستحکم رہیں۔

## اکتوبر سے دسمبر تک کا سفر

اکتوبر کا پہلا اور دوسرا عشرہ عوام کے مسائل اور روزگار کے وسائل بہتر ہوتے ہوئے نظر آئیں گے۔ قانون سازی میں بہتری، مقدمات حل ہو سکیں گے۔ عدالتی نظام میں بہتری ہو۔ ہمسایہ ممالک کے ساتھ تجارت اور تعلقات بہتر ہوسکیں گے۔ سٹاک ایکسچینج کے کچھ مسائل زیر بحث آسکتے ہیں۔ میڈیا کے مسائل درپیش ہوں۔ آخری عشرہ اکتوبر میں زراعت اور چھوٹے سکول کے مسائل تعلیمی اداروں کا قانون سازی نہ منظور، ہاؤسنگ سوکیموں کے مسائل اور کچھ فرقہ وارانہ ہوا ہو سکے گی۔ نومبر کے پہلے عشرہ میں مشتری اپنے گھر قوس میں چلا جائے گا اور مریخ بھی زائچے کے چھٹے گھر میں آجائے گا۔ جدھر بادشاہ فلک پہلے سے موجود ہوگا، کمزور حالت میں۔ پہلا اور دوسرا عشرہ نومبر میں معاملات توجہ طلب ہوں گے۔ اسمگلنگ، بارڈر پار تجارت کے معاملات مہنگائی، میڈیا کے مسائل، زراعت اور فنانشل پوزیشن، ایجوکیشنل عدلیہ ادارے، تنقید کا نشانہ ہوسکتی ہے اور اس جگہ کچھ معاملات کو بہتر کرنے کے لیے گورنمنٹ کی طرف سے سخت اقدامات پر تنقید ہوسکتی ہے۔ تیسرے عشرے میں بھی میڈیا چیختا چلاتا رہے گا کہ معاملات کو بہتر کریں۔ میڈیا میں کچھ جھگڑے سامنے آسکتے ہیں۔ عوام کے مسائل میں اضافہ یا وبائی بیماری پھوٹ سکتی ہے۔ تیز بارش یا آندھیاں ہوسکیں، مہنگائی میں کمی آئے، عدلیہ اور پارلیمنٹ مضبوط ہو سکے۔ زیورات، قیمتی پتھر، سونے کی قیمتوں میں کمی ہو۔ عدلیہ کے کام میں تیزی آسکے۔ عوامی مقدمات میں اضافہ کا رجحان دیکھا جا سکتا ہے۔ سٹاک ایکسچینج میں مسائل درپیش ہوں۔ دسمبر کا پہلا عشرہ میں بہت سی چیزوں میں بہتری آئے گی۔ اسٹاک ایکسچینج یک دم اُوپر چلی جائے گی۔ میڈیا کا بول بالا ہوگا۔ نئی قیادت نئے چینل متعارف ہوں۔ نوجوانوں کو نئی جلا مل سکتی ہے۔ زراعت، ایجوکیشن میں ترقی دیکھیں گے۔ نئی قانون سازی ہو سکے۔ عوام اپنے حکمراں طبقہ سے نالاں ہوسکتی ہے یا عوام ایڈمنسٹریشن یا قانون کی خلاف ورزی کرتی نظر آئے۔ بارڈر پار اسمگلنگ کی روک تھام کی طرف بھرپور توجہ۔ بارڈر پار جھڑپیں ہوں، آرمی پر دباؤ رہے۔ اداروں پر دباؤ۔ دوسرے عشرہ میں بھی معاملات پہلے عشرے کے مطابق رواں دواں ہوں گے۔ اس دوران عدلیہ مضبوط ہو کر فیصلے کرے گی۔ آخری عشرہ میں کچھ معاملات توجہ طلب ہوں۔ قدرتی آفات اور دہشت گردی ہوسکتی ہے۔ عدلیہ پر دباؤ ڈالا جا سکتا ہے۔ میڈیا اور اسٹاک ایکسچینج میں قدرے سستی آسکتی ہے پارلیمنٹریز اور اگیزیکٹولوگ مسائل کا شکار ہوسکتے ہیں۔ مہنگائی ایک بار پھر اپنا اثر دکھائے۔

ہمارا یہ تجزیہ زائچہ پاکستان کو مدنظر رکھ کر کیا گیا ہے کوئی حتمی فیصلہ نہیں۔ ہمارے تجزیہ کے مطابق حکومت پورا سال دباؤ کا شکار ہوسکتی ہے۔ زائچہ میں سیاروی پوزیشن کے مطابق حکومت پورا سال حکومت کرے گا۔ مزید ملک کے سربراہ کا زائچہ بھی اس بات کی نشاندہی کرے گا کہ حکومت کس حد تک دباؤ میں رہے گی۔ ملک کے سربراہ کا زائچہ جلد ہی دے دیں گے۔ الحمدللہ! اس سے پہلے زائچہ پاکستان کو مدنظر رکھ کر ہم نے جو بھی پیش گوئی کی تھی وہ پوری ہوئی۔ ہم نے جون، جولائی، اگست 2017ء کا لکھا تھا کہ بڑے عہدے دار بہت زیادہ مشکلات میں آئیں گے۔ الیکشن بروقت ہونے کے علاوہ ہم کہا تھا کہ نے عمران خان، شاہ محمود قریشی کی پوزیشن اچھی رہے گی۔ اِن کے زائچوں کے مطابق پیش گوئی کی گئی تھی جو کہ درست ثابت ہوئی اور محترمہ مریم صاحبہ کے متعلق بھی ہماری پیش گوئی درست رہی۔ ہم نے اپنا تجزیہ شروع سے آخر تک نہیں بدلہ۔ الحمدللہ

**نوٹ:۔** صاحبِ مضمون نے یہ زائچہ پاکستان ٹائم زون 5+ کے مطابق تشکیل دیا ہے۔ اِس سے ادارہ کا متفق ہونا ضروری نہیں۔

از تحریر: محمد علی سلیمانی، ڈیرہ اسماعیل خان

# عظمتِ نورِ مصطفیٰ ﷺ

اسی طرح وہ نور رفعت وجلال کے ساتھ گھومتا رہا یہاں تک کہ حق تعالیٰ نے اس کو پُشتِ آدمؑ میں جگہ دی پھر وہ منتقل ہوتا ہوا صلبِ نوحؑ میں پہنچا۔ اسی طرح وہ ایک کے بعد دوسرے طاہر صُلبوں میں منتقل ہوتا رہا۔ یہاں تک کہ خدا نے اس کو صُلبِ عبداللہ بن عبدالمطلب میں جگہ دی۔

اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰهُ نُوْرِیْ کے مصداق حضرت ختمی مرتبت محمد مصطفیٰ ﷺ کی ابتداء کے بارے میں اندازہ لگانا بھی ناممکن ہے۔ اللہ تعالیٰ نے آپؐ کے نورِ مبارک سے ہی آغازِ خلقت کیا۔ اور تمام مخلوقات کو آپؐ کے صدقے میں خلق کیا۔ آپؐ کی خلقت کے بارے میں انسان کچھ کہنے سے بے بس ہے۔ آپؐ کے نور کے بارے بعد از خلقت جو بیان ہوا ہے وہ مختصراً عرض خدمت ہے۔

امیر المومنین حضرت علی مرتضیٰؑ نے فرمایا کہ خداوند تعالیٰ نے جناب رسالتمآبؐ کا نور آسمانوں اور زمین، عرش وکرسی، لوح وقلم اور بہشت ودوزخ کی خلقت اور تمام پیغمبروں کی خلقت سے چار لاکھ چوبیس ہزار سال پہلے پیدا کیا۔ پھر اسی نور سے بارہ حجابات یعنی حجابِ قدرت، حجابِ عظمت، حجابِ منت، حجابِ رحمت، حجابِ سعادت، حجابِ کرامت، حجابِ منزلت، حجابِ ہدایت، حجابِ نبوت، حجابِ رفعت، حجابِ ہیبت اور حجابِ شفاعت خلق فرمائے اور اس نورِ مقدس کو حجابِ قدرت میں بارہ ہزار سال رکھا۔ وہ اس میں سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی کہتا تھا اور حجابِ عظمت میں گیارہ ہزار سال رکھا وہ اس میں سُبْحَانَ عَالِمَ السِّرِّ کہتا رہا اور حجاتِ منت میں دس ہزار سال رکھا جس میں وہ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ قَائِمٌ لَا يَلْهُوْ کہتا رہا اور نو ہزار سال حجابِ رحمت میں جگہ دی وہ اس میں سُبْحَانَ رَفِيْعُ الْاَعْلٰی کہتا رہا اور آٹھ ہزار سال حجابِ سعادت میں رکھا جہاں وہ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ دَائِمٌ لَا يَسْهُوْ کہتا رہا۔ پھر حجابِ کرامت میں سات ہزار سال رکھا وہاں وہ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ غَنِيٌّ لَا يَفْتَقِرُ کہتا رہا۔ پھر حجابِ منزلت میں چھ ہزار سال رکھا وہاں وہ سُبْحَانَ الْعَلِيْمُ الْكَبِيْرُ کہتا رہا۔ پھر حجابِ ہدایت میں پانچ ہزار سال رکھا جس میں وہ سُبْحَانَ ذِي الْعَرْشِ الْعَظِيْمُ کا وظیفہ پڑھتا رہا۔ پھر چار ہزار سال حجابِ نبوت میں رکھا۔ اس میں وہ سُبْحَانَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ پڑھتا رہا۔ پھر اس کو تین ہزار سال حجابِ رفعت میں مقیم کیا۔ وہ اس میں سُبْحَانَ ذِي الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ پڑھتا رہا۔ پھر دو ہزار سال حجابِ ہیبت میں رکھا جس میں وہ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ کہتا رہا۔ اس کے بعد آنحضرتؐ کا نامِ مبارک لوح پر ثبت فرمایا اور چار ہزار سال تک وہ لوح پر چمکتا رہا پھر آنحضرتؐ کا نامِ اطہر عرش پر ظاہر کیا اور ساقِ عرش پر ثبت فرمایا۔ وہاں وہ سات ہزار سال تک نور افشانی کرتا رہا۔

اسی طرح وہ نور رفعت وجلال کے ساتھ گھومتا رہا یہاں تک کہ حق تعالیٰ نے اس کو پُشتِ آدمؑ میں جگہ دی پھر وہ منتقل ہوتا ہوا صلبِ نوحؑ میں پہنچا۔

اسی طرح وہ ایک کے بعد دوسرے طاہر صُلبوں میں منتقل ہوتا رہا۔ یہاں تک کہ خدا نے اس کو صُلبِ عبداللہ بن عبدالمطلب میں جگہ دی اور ظاہر فرمایا اور اسے چھ کرامتوں سے ظاہر فرمایا۔ اس کو پیراہن خوشنودی پہنایا۔ ردائے ہیبت سے آراستہ کیا۔ تاجِ ہدایت اس کے سر پر رکھ کر اس کو رفعت کی بلندی پر پہنچایا اور اس کے بدن کو جامۂ رفعت سے نوازا۔ اور محبت کا کمربند اس کی کمر میں باندھا اور نعلین خوف وبیم اس کے پاؤں میں ڈالی اور عصائے منزلت ہاتھ میں دیا۔ پھر وحی کی کہ اے محمدؐ لوگوں کے پاس جاؤ اور کہو کہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کا اقرار کریں۔

یہ ہے نورِ محمدؐ کا ظہور، کہ اللہ تعالیٰ نے نورانیت کو ہمیشہ پاک اور مقدس ظروف کی طرف پلٹایا۔ آیتِ تطہیر میں اسی بات کا بیان ہے کہ خداوند نے ابتدائے خلقت سے لے کر تا دمِ آدم آخر ہمیشہ محمدؐ وآلِ محمدؐ کو پاک ظروف اور پاک صُلبوں میں رکھا اور نجاست کو ان کے قریب تک نہ آنے دیا۔

وَمَا عَلَيْنَا اِلَّا الْبَلَاغُ الْمُبِيْنَ

# درود شریف کی روح

شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

موجودہ مادی دور میں انسان کی مصروفیات اس قدر زیادہ ہیں کہ وہ کسی اور طرف زیادہ توجہ نہیں دے سکتا۔ درودِ پاک کی فضیلت میں قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ کا واضح حکم ہے۔ اِنَّ اللّٰہَ وَ مَلٰئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ آمَنُوْ صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْ تَسْلِیْمَاo

ترجمہ: بے شک اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے نبی پاک ﷺ پر درود شریف بھیجتے ہیں۔ اے ایمان والو تم بھی ان پر درود بھیجو۔

قرآنی آیت سے درود شریف کی فضیلت کا آپ خود اندازہ کر سکتے ہیں اور پھر سب سے بڑی فضیلت یہ ہے کہ درود شریف کے بغیر اسلام کا دوسرا رکن یعنی نماز مکمل نہیں ہوتی اور یہ پہلا درود شریف ہے جس میں پہلے حصہ میں صلوٰۃ محمد ﷺ اور ان کی آل پر بھیجنے کے بعد حضرت ابراہیم علیہ السلام اور ان کی آل پر بھیجی گئی ہے اور دوسرے حصہ میں دونوں پیغمبران عظام پر اور ان کی آل پر برکت کے نزول کا تذکرہ ہے۔ اس درود پاک کو جسے ہم مکمل درود شریف کہتے ہیں اور درود ابراہیمی علیہ السلام کے نام سے مشہور ہے جس کے بغیر نماز مکمل نہیں ہوتی بڑی فضیلتوں کا حامل ہے۔ ہر مسلمان کا فرض ہے کہ روزانہ رسول اللہ ﷺ اور ان کی آل پر درود بھیجے کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ روز قیامت تم میں سے ہر مقام اور ہر جگہ میرے زیادہ قریب وہ ہوگا جس نے تم میں سے مجھ پر اور میری آل پر درود پاک کی کثرت کی ہوگی۔ حضرت مولا علی شیر خدا علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ کچھ نوری فرشتے وہ ہیں جو صرف جمعہ کی رات اور جمعہ کے دن زمین پر اترتے ہیں اور ان کے ہاتھ میں سونے کے قلم اور چاندی کی دواتیں اور نور کے کاغذ ہوتے ہیں وہ صرف نبی اکرم ﷺ اور آپ کی آل پر درود شریف پڑھنے والوں کا درود پاک لکھتے ہیں۔ (سعادۃ الدارین صفحہ 61) غرض درود پاک کی فضیلت پر بے شمار احادیث اور اقوال درود تاج، درود لکھی، درود ہزارہ، درود نازلہ، درود شفاء ہمارے ہاں درود پاک پر بڑی بڑی ضخیم کتابیں موجود ہیں جن کے مطالعہ سے مکمل راہنمائی حاصل ہوتی ہے۔ دُنیا اسم اعظم کی تلاش میں سرگرداں ہے اسی طرح اس درود میں لوگ یہ چاہتے ہیں کہ وقت کی کمی کے باعث مختصر سے مختصر ایسا درود شریف ہو جو آسانی سے پڑھا جا سکے اور فضیلت و درجہ میں سب سے بھاری ہو اور تمام مصائب و مشکلات کا حل بھی اس میں ہو تو آیئے ہم اس دفعہ آپ کی پسندیدہ زنجانی جنتری 2009ء کے ذریعے ایسا درود شریف دے رہے ہیں جو نہ صرف درود شریف کی روح ہے بلکہ آپکے، ہمارے اور تمام انسانیت کے دکھوں کا مداوا ہے وہ درود پاک یہ ہے:

صلو علیہ وآلہ

**بلغ العلی بکمالہ کشف الدجا بجمالہ حسنت جمیع خصالہ صلو علیہ وآلہ**

بقول امام عبدالوہاب الشعرانی جو شخص اس درود پاک کا ورد کرتا ہے اپنے لئے ستر ہزار رحمت الٰہی کے دروازے کھلوا لیتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اسے لوگوں کی محبت کا مرکز اور منظور نظر بنا دیتا ہے یہ روح درود شریف کا ادنیٰ کرشمہ ہے۔ آپ اس درود پاک کو جو تمام درودوں کا خلاصہ ہے اپنا معمول بنا لیں اور روزانہ ہر نماز کے بعد ایک تسبیح پڑھا کریں یا عشاء کی نماز کے بعد 283 بار پڑھ لیا کریں۔ تمام جائز امور میں اللہ تعالیٰ کامیابی عنایت فرمائیں گے۔ اگر کوئی آدمی مفلس ہے فکر معاش نے تنگ کر رکھا ہے تو ایک جمعہ سے دوسرے جمعہ تک ہزار بار روزانہ اس درود شریف کو پڑھے اللہ تعالیٰ غیب سے اسباب معاش عطا فرمائیں گے۔ سخت سے سخت بیماری کے لئے اسی طرح پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لیں اور ہاتھوں پر دم کر کے تمام جسم پر پھیر لیں۔ اللہ تعالیٰ شفاء کاملہ دے گا۔ طالب علم امتحان میں کامیابی کے لئے، دختران بخت کشائی کے لئے پڑھیں۔

**مشکلات کے جلد حل کیلئے:** جب آپ گھر سے باہر نکلیں تو جناب سیدہ فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کی ذات اقدس پر سلام پڑھیں۔ آپ اللہ تعالیٰ کی حفظ و امان میں ہو جائیں گے۔ جب بھی سخت مشکل ہو۔ نماز حاجت دو رکعت نماز سیدہ فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا بجا لائیں۔ فوری مشکلات حل ہونگی۔ کسی افسر کے پیش ہونا ہو، کوئی مشکل امتحان ہو، آقا زادی کے حضور 14 سلام پیش کریں۔ مصیبت فوری ٹل جائے گی۔ رزق میں اضافہ، اولاد نیک اور سکون قلب کیلئے اس عمل سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔



بانی ادارہ آئینہ قسمت منجم اعظم الحاج پیر سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی کی صدق وخلوص ومحبت سے جاری کردہ زنجانی جنتری 2019ء کی مسلسل اشاعت الحمدللہ 72 ویں سال میں داخل ہوچکی ہے۔ عالمی وسیاسی پیش گوئیاں 2019ء مکمل تقویمی معلومات، سیّارگان کے شرف وہبوط، نظرات وتقویم تعویذات کے مجموعہ جات کی مکمل معلومات کیلئے زنجانی جنتری 2019ء کا آج ہی مطالعہ کریں۔ نہ صرف ملک وقوم بلکہ ہر گھر، ہر فرد کے لئے مفید ہے۔ قیمت:=/300



31-12-2012 دُنیا کا خاتمہ نہ ہوسکا اور تب تک خاتمہ نہ ہوگا جب تک امامِ زمانہؑ کی تشریف آوری نہ ہوگی۔ ہر بندہ، ہر مومن کو معارفت امامِ زمانہؑ کرانے واہل بیتؑ کی ادنیٰ سی کوشش، جدید دور کے تقاضوں کو پورا کرتے ہوئے اس میں سب کے لئے سب کچھ ہے۔ عمدہ سفید کاغذ، 160 صفحات قیمت:=/150

**پاکستان کی ہر دل عزیز جنتریاں دُنیا بھر میں اپنے ہاکر یا قریبی بک سٹال سے طلب فرمائیں**

جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند — اُس دِل افروز ساعت پر لاکھوں سلام

بسلسلہ جشن عید میلادُ النبی ﷺ کے موقع پر زیر سایہ سلسلہ روحانیات حضرت سید میراں حسین شاہ زنجانیؒ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویریؒ کے 22 ویں روحانی فرزند حضرت سید ناظر حسین شاہ زنجانی

# عرس

**46 واں سالانہ**

بعد از نماز عصر رسم تقریب چادر پوشی
بتاریخ 10 ربیع الاول
بمطابق 18 نومبر بروز اتوار 2018

سجادہ نشین
شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

**بمقام درگاہ پیر شاہ زنجانی**

عرس کی تقریبات 10، 11 ربیع الاول جاری رہیں گی

بھماں جھگیاں بالمقابل عامر روڈ شاد باغ **میں منعقد ہو رہا ہے**

**مہمان خصوصی رسم چادر پوشی**

- الحاج پیر سیّد حبیب عرفانی آف سندر شریف
- پیر سیّد ناظم حسین شاہ
- مخدوم سید چمن پیر قادری (سجادہ نشین میاں میر لاہور)
- پیر سید ماجد علی کرمانی • علامہ مشتاق حسین جعفری
- قاری زوار بہادر (سرپرست علماء اہلسنت)
- غلام علی حسین گجر (صدر گجر برادری لاہور)
- عمیر قادری
- چودھری واجد علی خان (سابق ایم پی اے)
- سید پرویز شاہ (ساہیوال والی سرکار)

خاندان زنجانیہ عالیہ کے عقیدت مندوں، زنجانی جنتری و آئینہ قسمت کے قارئین کو شرکت کی دعوت عام ہے قرآن خوانی، نعت خوانی، چادر پوشی کے بعد محفل سماع ہوگی اور لنگر تقسیم کیا جائے گا۔

**ضروری اعلان**

چیف ایڈیٹر آئینہ قسمت شہزادہ سیّد انتظار حسین زنجانی زنجانی جنتری 2019ء کی ترتیب وتیاری اور اپنے چھوٹے صاحبزادے شہزادہ حافظ سیّد محسن علی زنجانی کی نومبر کے آخری عشرہ میں شادی خانہ آبادی کے سبب کراچی اور راولپنڈی اپنے ماہانہ پروگرام کے مطابق تشریف نہ لاسکیں گے۔ بالمشافہ ملنے والے بہن بھائی نوٹ فرمالیں۔ (ادارہ)

# آمد مصطفیٰ ﷺ کے روز زیارتِ مصطفیٰ کا مجرب عمل

از تحریر: مولانا گلفام علی حسینی، لاہور

درود شریف حضرت محمد ﷺ کا ذکر ہے جو ذکر الٰہی سے جدا نہیں بلکہ **100%** سو فیصدی ذکر الٰہی ہے۔

حضرت محمد ﷺ پر درود پڑھنا اللہ تعالیٰ کا ذکر اور اللہ تعالیٰ کی یاد ہے۔ نہ صرف اتنا بلکہ فعل الٰہی ہے۔ کیونکہ رب العزت خود اپنے محبوب حضور پُرنورؐ پر درود پڑھ رہا ہے۔ جیسا کہ سورۃ احزاب میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

اِنَّ اللهَ وَ مَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا

**ترجمہ:** اللہ اور اسکے فرشتے نبیؐ پر درود بھیجتے ہیں۔ اے مومنو! تم بھی ان پر درود اور سلام بھیجو۔ حضرت محمد ﷺ فرماتے ہیں۔

اِنَّ اَوْلَى النَّاسِ بِيْ اَكْثَرُهُمْ عَلَيَّ صَلٰوةً

**ترجمہ:** سب سے اچھا انسان میرے نزدیک وہ ہے جو سب سے زیادہ میرے اُوپر درود بھیجتا ہے۔

قارئین آئینہ قسمت! یہ میرا آزمایا ہوا نسخہ ہے کہ اگر مرید کو پیر کامل نہ مل سکے تو درود شریف کی کثرت کرے یہ اللہ تعالیٰ تک جلد از جلد پہنچانے کا ذریعہ ہے۔ درود پاک کے وسیلے سے آپ ہر نیک مقصد میں کامیاب ہو سکتے ہیں۔ اس مرتبہ میں خاص عمل زیارت محمد مصطفی ﷺ لے کر حاضر خدمت ہوں۔

تیاری: لوحِ زیارتِ محمد مصطفی ﷺ: لوحِ مبارک کو آتشی چال سے پر کریں۔ بہترین دن لوح تحریر کرنے کا ولادتِ باسعادت حضرت محمد مصطفی ﷺ ہے۔ لوح مبارک کو چاندی پر کندہ کریں یا سفید کاغذ پر بعد از نماز فجر زعفران و مشک سے تحریر کر کے گلے یا بازو پر باندھیں اور نماز رسول خدا ﷺ ادا کریں۔ بعد از نماز رسول خدا ﷺ مندرجہ ذیل درود شریف کو اپنے نام کے اعداد کے برابر یا (**313** تین سو تیرہ مرتبہ پڑھیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلِّمْ كَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى لَهٗ۔

لوح مبارک یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَلَغَ الْعُلٰى بِكَمَالِهٖ | ۱۳۶۶ | ۲۸۵ | كَشَفَ الدُّجٰى بِجَمَالِهٖ |
| ۲۸۶ | ۵۲۸ | ۱۲۷۲ | ۱۳۶۵ |
| ۵۲۷ | ۲۸۳ | ۱۳۶۸ | ۱۲۷۳ |
| حَسُنَتْ جَمِيْعُ خِصَالِهٖ | ۲۷۴ | ۵۲۶ | صَلُّوْا عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ |

یا اللہ بحق نقش بالا فلاں بن فلاں کو زیارت حضرت محمد ﷺ سے مشرف فرما۔

آتشی چال نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۴ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

لباس، بستر پاک و صاف رکھیں۔ ہر وقت باوضو رہیں۔ صدقہ و خیرات دیتے رہیں۔ مدت عمل چالیس یوم ہے۔ یقیناً حق تبارک و تعالیٰ خواب میں حضور نبی کریم ﷺ کی زیارت پاک سے مشرف فرمائے گا۔

• نماز حضرت رسول ﷺ یہ ہے۔

**تعداد: 2** رکعت    وقت: روز جمعہ

**طریقہ:** پہلی رکعت میں:

سورہ حمد کے بعد    سورہ اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ    پندرہ بار

باقی صفحہ نمبر 44 پر

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ نومبر 2018ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات و تعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔

قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی ابتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کر کے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کر دی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جا سکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہو جاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری 2018ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظراتِ سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر تبھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے 2 رکعت نمازِ اجالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؒ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف با ادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 24`16`09`01 | جنوب مغرب 25`17`10`02 | جنوب 26`18`11`03 | مغرب 27`19`12`04 |
| شمال مغرب 00`20`13`05 | شمال مشرق 28`21`00`06 | مشرق 29`22`14`07 | شمال 30`23`15`08 |

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ اَلسَّلَامُ عَلَيۡكُمۡ يَا رِجَالُ الۡغَيۡبِ وَيَا اَرۡوَاحُ الۡمُقَدَّسَةِ اَعِيۡنُوۡنِيۡ بِقُوَّةٍ وَّانۡظُرُوۡنِيۡ بِنَظۡرَةٍ يَا رُقَبَاءُ يَا نُقَبَاءُ يَا نُجَبَاءُ يَا اَبۡدَالُ يَا اَوۡتَادُ يَا قُطۡبُ يَا غَوۡثُ اَعِيۡنُوۡنِيۡ بِحُرۡمَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصۡحَابِهٖ اَجۡمَعِيۡنَ

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین و قارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے 6 کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہلِ قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | | تیسری | | | | | | | | چوتھی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

| تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت |
|---|---|---|---|
| 8 نومبر | زہرہ مریخ تثلیث | ابتداء | 17/25 |
| 9 نومبر | زہرہ مریخ تثلیث | مکمل | 20/18 |
| 11 نومبر | زہرہ مریخ تثلیث | خاتمہ | 00/30 |
| 17 نومبر | مریخ مشتری تربیع | ابتداء | 18/04 |
| 20 نومبر | مریخ مشتری تربیع | مکمل | 06/29 |
| 22 نومبر | مریخ مشتری تربیع | خاتمہ | 18/10 |
| 26 نومبر | عطارد مریخ تربیع | ابتداء | 00/50 |
| 26 نومبر | مریخ زحل تسدیس | ابتداء | 05/13 |
| 26 نومبر | عطارد مریخ تربیع | مکمل | 13/05 |
| 27 نومبر | عطارد مریخ تربیع | خاتمہ | 01/04 |
| 27 نومبر | عطارد مشتری قران | ابتداء | 12/33 |
| 28 نومبر | مریخ زحل تسدیس | مکمل | 02/30 |
| 28 نومبر | عطارد مشتری قران | مکمل | 03/29 |
| 28 نومبر | عطارد مشتری قران | خاتمہ | 18/47 |
| 29 نومبر | مریخ زحل تسدیس | خاتمہ | 23/37 |

**تثلیث زہرہ مریخ**:۔ اس سعد وقت کی ابتداء 8 نومبر 17 بجکر 25 منٹ، مکمل نظر 9 نومبر 20 بجکر 18 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 11 نومبر صفر بجکر 30 منٹ پر ہوگا۔ الفت ومحبت بڑھانے اور پسند کی شادی کیلئے ساعت زہرہ میں سورۃ یوسف کے خالی البطن نقش سے فیض اُٹھائیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۱۹۹۸ | ۳۳۵۹۹۴ | ۱۲۵۹۹۴ |
| ۲۰۹۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۹۳۹۹۰ |
| ۲۰۱۹۹۲ | ۱۶۷۹۹۲ | ۸۳۹۹۶ |

**تربیع مریخ مشتری**:۔ اس نحس وقت کی ابتداء 17 نومبر 18 بجکر 4 منٹ، مکمل نظر 20 نومبر 6 بجکر 29 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 11 نومبر صفر بجکر 30 منٹ پر ہوگا۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔ حاسدین ودشمنوں کو زیر کرنے کیلئے احاطہ قبور میں دفن کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۸ ۱۹۵۶ | ۱ ۱۹۴۹ | ۶ ۱۹۵۴ |
| ۳ ۱۹۵۱ | ۵ ۱۹۵۳ | ۷ ۱۹۵۵ |
| ۴ ۱۹۵۲ | ۹ ۱۹۵۷ | ۲ ۱۹۵۰ |

**تربیع عطارد مریخ**:۔ اس نحس وقت کی ابتداء 26 نومبر صفر بجکر 50 منٹ مکمل نظر 26 نومبر 13 بجکر 05 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 27 نومبر 01 بجکر 04 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین کو بیمار کرنے کے لئے اشد ضروری ہو تو سورۃ کوثر کا خالی البطن نقش ساعت مریخ میں احاطہ قبور میں دفنائیں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۲۲۹ | ۱۸۳۸ | ۶۸۷ |
| ۱۱۴۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۶۰۹ |
| ۱۳۸۰ | ۹۱۶ | ۴۵۸ |

**تسدیس مریخ زحل**:۔ اس سعد وقت کی ابتداء 26 نومبر 05 بجکر 13 منٹ، مکمل نظر 28 نومبر 02 بجکر 30 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 29 نومبر 23 بجکر 37 منٹ پر ہوگا۔ باغبانی، تعمیرات کی خیر وبرکت کیلئے سورۃ یٰسین کا خالی البطن نقش بنا کر مذکورہ جگہ لٹکائیں۔ خیر وبرکت میں اضافہ ہوگا۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۸۴۵۰ | ۱۴۷۶۱۰ | ۵۵۳۵۰ |
| ۹۲۲۵۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۲۱۶۰ |
| ۱۱۰۷۱۰ | ۷۳۸۰۰ | ۳۶۹۰۰ |

**قران عطارد مشتری**:۔ اس سعد وقت کی ابتداء 27 نومبر 12 بجکر 33 منٹ، مکمل نظر 28 نومبر 03 بجکر 29 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 28 نومبر 18 بجکر 47 منٹ پر ہوگا۔ برائے ترقی علوم و کاروبار، کشادگی رزق کیلئے اسمائے حسنیٰ کا نقش ساعت مشتری میں بنا کر باپرہیز پاس رکھ سکتے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| یااللہ | یاعلیم | یارزاق | یاشکور |
| یاشکور | یارزاق | یاعلیم | یااللہ |
| یاعلیم | یااللہ | یاشکور | یارزاق |
| یارزاق | یاشکور | یااللہ | یاعلیم |

# رحمکاریہ جفر

## مشتری تسدیس پلوٹو شمس تثلیث پلوٹو عطارد تثلیث پلوٹو زہرہ تثلیث پلوٹو قمر تثلیث پلوٹو تمام سال

از تحریر: سیّد شعیب الرحمٰن شاہ، ایبٹ آباد

اس سال مشتری تسدیس پلوٹو مشتری تسدیس پلوٹو میں ایک ایسی لوح اور طلسم پیش کرتا ہوں۔ جو نحوستوں سے شکار افراد کو فائدہ دے گی وہ لوگ جو آئے دن مصیبت کا شکار ہیں اور پریشانی ہر وقت لگی رہتی ہے میاں بیوی میں طلاق کی نوبت آ چکی ہو ہر وقت جھگڑا فساد اور پریشانی لگی رہتی ہو تو ان پریشانی سے بچنے کیلئے طلسم پلوٹو بنا کر پاس رکھیں۔ یہ طلسم خالص چاندی تانبہ یا پیتل پر کندہ کر کے پاس رکھیں۔ پھر اسم اعظم مخفی یا خالق یا باری بحق یا مصور **450** مرتبہ پڑھا کریں۔ اللہ بہت برکت دے گا۔ آخر میں مجھ گنہگار سیّد شعیب الرحمٰن شاہ اور عامل شاہ زنجانی صاحب کیلئے دُعا خیر کریں۔ اللہ برکت دے۔

پہلے چار خانوں میں طالب محمد ابو عبداللہ لکھئے ایک ایک کا اضافہ کریں۔

| اَللہُ لہ ہو یا لطیفُ | نَصرِ مِنَ اللہ وَ فتحٌ قریب | سَلام قولا مِن رَبِ رَحیم | محمد ابو عبد اللہ |
|---|---|---|---|
| ۸۱۶ | ۲۴۴ | ۳۱۶ | ۱۳۰۳ |
| ۲۴۵ | ۸۱۹ | ۱۳۰۰ | ۳۱۵ |
| ۱۳۰۱ | ۳۱۴ | ۲۴۶ | ۸۱۸ |




از تحریر: سیّد جاوید عباس شاہ، بھکر

## عورتوں کیلئے نایاب نقش

# سورۃ فلق سورۃ ناس

(ہر مقصد اور حاجت میں کام دیتا ہے)

وہ کام جن کی امید مال ہو اس عمل سے اکثر اوقات حیرت انگیز طور پر سرانجام پاتے ہیں حب و تسخیر و ملازمت و ترقی و رزق و دولت فتح و نصرت و قہر و غضب و شفا و صحت اگر کسی پر جادو وغیرہ کیا گی ہے تو دو نقش لکھ کر ایک گلے میں باندھے اور ایک نقش مرض کو پلائے **21** دن میں صحت پائے گا غرضیکہ ہر امر میں بآسانی کام لیا جا سکتا ہے نقش نیک ساعت میں لکھے اور ساتھ رکھے انشاء اللہ فائدہ پائے گا۔

### نقش کی رفتار یہ ھے:-

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

### سورۃ فلق وسورۃ ناس اصل نقش یہ ھے:-

شقفائیل — ۷۸۶ جبرائیل — شمکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲/۱۶۹ ۱/۳۴۳ | ۲/۱۷۲ ۱/۳۴۷ | ۲/۱۷۵ ۱/۳۴۰ | ۲/۱۶۱ ۱/۳۱۶ |
| ۲/۱۷۴ ۱/۳۳۹ | ۲/۱۶۲ ۱/۳۴۷ | ۲/۱۶۸ ۱/۳۴۲ | ۲/۱۷۳ ۱/۳۴۸ |
| ۲/۱۶۳ ۱/۳۱۸ | ۲/۱۷۴ ۱/۳۴۳ | ۲/۱۷۰ ۱/۳۴۵ | ۲/۱۶۷ ۱/۳۴۱ |
| ۲/۱۷۱ ۱/۳۴۲ | ۲/۱۶۶ ۱/۳۴۰ | ۲/۱۶۴ ۱/۳۴۹ | ۲/۱۶۴ ۱/۳۴۱ |

حمعسق عزرائیل — کھیعص اسرافیل

میکائیل

اللّٰھم سخرنی بحق ............ نام و مقصد لکھئے

نایاب العملیات

از تحریر: رتال اویس جعفری، ہارون آباد

# نقش کُن فیکُون

یہ عمل سورۃ اخلاص کا ہے سورۃ اخلاص میں کُل 47 حروف ہیں۔ اور بسم اللہ شریف میں کُل 19 حروف ہیں۔ اب دونوں حروف کی تعداد کو جمع کیا تو 47+19 =66 ملے اور چھیاسٹھ عدد ہی اسم اللہ ذات کے ہیں پس ثابت ہوا کہ یہ سورۃ مقدس عکسِ ذاتِ خداوندی ہے۔ اس سورۃ شریف میں اسم ''اَللّٰہُ الصَّمَدُ'' نہایت پُرجلالی اسم ہے۔ اب ملاحظہ فرمائیں کہ سورۃ اخلاص کے اعداد قمری و شمسی معہ بسم اللہ اور مع تعداد الفاظ حروف (66718) ہیں۔ اور ان اعداد کا نقش مثلث خالی البطن یہ ہے:۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۶۷۷ | ۴۴۴۸۲ | ۵۵۵۹ |
| ۳۸۹۲۳ | مقصد یہاں لکھیں | ۲۷۷۹۵ |
| ۱۱۱۱۸ | ۲۲۲۳۶ | ۳۳۳۶۴ |

### سورۃ اخلاص باموکل

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝ اَجِبۡ یَا جِبۡرَائِیۡلُ بِحَقِّ قُلۡ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۝ اَجِبۡ یَا اِسۡرَافِیۡلُ بِحَقِّ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۝ اَجِبۡ یَا مِیۡکَائِیۡلُ بِحَقِّ لَمۡ یَلِدۡ وَ لَمۡ یُوۡلَدۡ ۝ اَجِبۡ یَا عَزۡرَائِیۡلُ بِحَقِّ وَلَمۡ یَکُنۡ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝

**ترکیب:** اس نقش کی زکوٰۃ 80 ایام میں ادا ہوتی ہے ترکیب یہ ہے کہ روزانہ 66 نقوش لکھا کریں کسی خاص قلم، دوات یا سیاہی کی ضرورت نہیں ہے جب 66 نقوش لکھ چکو تو ہر نقش پر تین، تین مرتبہ سورۃ اخلاص باموکل معہ بسم اللہ شریف کے پڑھ کر دم کرتے جائیں۔ اور ان نقوش کی آٹے میں گولیاں لپیٹ کر ایسے پانی میں ڈال دیا کرو جس میں مچھلیاں ہوں۔ اگر روزانہ ڈالنا گراں ہو تو چند یوم کے نقوش جمع کر کے ڈال دیا کریں اگر یہ بھی مشکل ہو تو اُسی (80) یوم کے جمع کر کے لیں مگر بہتے ہوئے پانی میں ڈالنا شرط ہے۔ نقش باوضو رُخ بہ قبلہ ہو کر لکھا کریں۔ تنہائی یا کسی جگہ کی قید نہیں ہے۔ گر آپ سفر میں ہیں تو دوران سفر لکھ لیا کریں لیکن ناغہ ہرگز نہ ہو۔ اگر ناغہ ہو گیا تو پھر یہ عمل ناقص ہو جائیگا پھر آپ کو عمل از سر نو شروع کرنا پڑے گا۔ پرہیز صرف عمل مجامعت کا ہے نماز پنجگانہ اوّل وقت میں ادا کرو۔ اگر کسی وجہ سے نماز قضا ہو جائے تو دوسرے دن اُسی نماز کے ساتھ اس کی قضا کو ادا کر لیا کرو۔ اگر ہو سکے تو گوشت کھانا ترک کر دو۔ ورنہ کم تو ضرور کر دیں۔ دودھ، دہی، مکھن، گھی وغیرہ کھایا جا سکتا ہے۔ آپ نے پورے اُسی (80) یوم کے لئے تو آپ کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ اب آپ اس کے عامل ہیں۔ زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد روزانہ ایک نقش لکھ کر اُس پر 3 مرتبہ سورۃ اخلاص باموکل بمعہ بسم اللہ شریف پڑھ کر اس نقش کو گولی بنا کر آٹے میں لپیٹ کر پانی میں ڈالنا ضروری ہے آپ کے زکوٰۃ کے 66 نقش جمع ہیں یا پھر مداومت کے روزانہ ایک نقش لکھ کر جمع کرتے رہیں ہیں۔ ان سب کو آبِ جاری میں ڈالنا شرط ہے چاہے آپ کو کئی میل سفر اسی غرض سے کرنا پڑے۔ اس کیلئے کوئی وقت مقرر نہیں ہے چاہے آپ ایک ماہ کے بعد نقوش کو آب جار میں ڈالیں یا ایک سال کے بعد ڈالیں مگر یہ احتیاط ضروری ہے کہ اس دوران کوئی نقش ضائع نہ ہونے پائے اگر کوئی نقش ضائع ہو گیا تو بھی عمل ناقص ہو جائے گا۔ خلائق عالم نے دنیوی نظام چار فرشتوں کے سپرد کر رکھا ہے۔ اور تمام فرشتے جن کی تعداد سوائے اللہ عزوجل اور اُس کے محبوب حضور اکرم ﷺ کے کوئی نہیں جانتا انہی چاروں کے ماتحت ہیں ان میں حضرت جبرائیل علیہ السلام کے متعلق وہ امور ہیں۔ جنکا تعلق لکھت پڑھت سے ہے مثلاً امتحان میں کامیابی، کاروبار میں خیر و برکت، وسعتِ رزق و کشادگی زمین وغیرہ، حضرت میکائیل علیہ السلام کے متعلق کسی بزرگ سے یا افسر اعلیٰ سے ملاقات کرنا، حج و زیارات کرنا، ملازمت، قرض حسنہ سے ادائیگی،

ترقی عہدہ وغیرہ، غرضیکہ مال و دولت وغیرہ سے جسقدر حضرت اسرافیل علیہ السلام کے متعلق ہے کہ محبت، الفت، عشق، مقدمہ میں فتح ونصرت، اولاد، عزت نزد سلطان جیسے امور منسوب ہیں۔ اور حضرت عزرائیل علیہ السلام کے متعلق بغض، نفرت، عداوت، دشمنوں پر فتح یابی، صحت وتندرستی، بیماری سے شفایابی، غرضیکہ جس قدر امور جسم جسمانیت سے منسوب ہیں اب آپ جس مقصد کیلئے نقش لکھ رہے ہیں وہ مقصد، فرشتے کا نام بمعہ آیت مبارکہ جس کے زیرہ فرشتہ ہے اور جس شخص کیلئے وہ نقش لکھ رہے ہیں یعنی مسائل بمعہ والدہ۔ نقش کے اس کونے پر یا اللہ لکھیں جس کا موکل نقش کے بطن میں ہے باقی گوشوں پر ترتیب سے باقی موکلین کے نام لکھیں۔ مثلاً تسخیر ومحبت کا ایک نقش ہمیں تیار کرنا ہے اس کے لئے طالب کا نام کاظم علی ہے اور نام مطلوب سحرش فاطمہ ہے۔ تسخیر ومحبت والفتِ قلب کا کام حضرت اسرافیل علیہ السلام کے ذمہ ہے اب نقش یوں بنے گا۔

یا اللہ — ۷۸۶ — یا جبرائیلؑ

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۶۷۷ | ۴۴۴۸۲ | ۵۵۵۹ |
| ۳۸۹۲۳ | اجب یا اسرافیل بحق اللہ الصمد، سخرلی قلب کاظم علی فی حُبّ سحرش فاطمہ العجل | ۲۷۷۹۵ |
| ۱۱۱۱۸ | ۲۲۲۳۶ | ۳۳۳۶۴ |

یا عزرائیلؑ — یا میکائیلؑ

# تسخیر محبوب و رجوعِ خلق کا نادر موقع

(1) نقش مربع آتشی چال سے پُر کریں۔ خانہ نمبر 1 تا خانہ نمبر 4 میں کلمہ شریف کے اعداد ایک ایک کے اضافہ سے پُر کریں۔ (2) خانہ نمبر 5 تا 8 میں لفظ محبت کے اعداد پُر کریں یہ اعداد 2-2 کے اضافہ سے پُر کریں۔ (3) خانہ نمبر 9 تا 12 میں مطلوب معہ والدہ کے اعداد لکھیں۔ (4) خانہ نمبر 13 تا 16 میں مقصد کے اعداد پُر کریں۔ مقصد کوئی بھی ہوسکتا ہے۔ شادی، حاضری وغیرہ نقش کے نیچے درج ذیل عمل لکھا جائے گا۔ اس کے بعد ساعتِ زہرہ میں نقش کا فتیلہ بنا کر چراغ میں روغن چنبیلی ڈال کر جلائیں اور خود پاس بیٹھ کر عمل مذکورہ 313 بار پڑھیں۔ یہ عمل 21 روز تک پڑھنا ہے۔ لیکن شرف زہرہ میں تیار کردہ عمل صرف سات تا گیارہ دن میں مطلوب کے دل میں طالب کی محبت پیدا کر دیتا ہے۔ میں نے اس عمل کو بارہا آزمایا ہے۔ میاں بیوی کی محبت، یا وہ خواتین جن کے شوہر بیرون ملک ہیں اور وہ نہ خرچہ دیتے ہیں اور نہ پاس بلاتے ہیں۔ کسی جگہ شادی کرنے کے لیے مطلوب کو مسخر کرنے کے لیے بہت مفید عمل ہے۔

1- کلمہ شریف کے اعداد=650 2- محبت کے اعداد=450

3- مطلوب کنیز فاطمہ=222 4- مقصد آئے=11

۷۸۶
جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۵۶ | ۲۲۶ | ۷ | ۶۵۰ |
| ۵ | ۶۵۲ | ۴۵۴ | ۲۲۸ |
| ۶۵۴ | آئے ۱۱ | کنیز فاطمہ ۲۲۲ | ۴۵۲ |
| ۲۲۴ | ۴۵۰ | ۶۵۶ | ۹ |

عزرائیل — اسرافیل

**عزیمت:** لا الہ کنیز فاطمہ لیا دے، الا اللہ کنیز فاطمہ ملا دے، محمد رسول اللہ کنیز فاطمہ جھکا دے۔

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض (نوائے صالحین)

انتخاب: شاہ زنجانی

## برائے دیدار حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

## فضیلت آیات الکفایت

☆ حضرت رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت مبارک کے لئے سونے سے قبل باوضو ہو کر سات روز تک پاک جگہ پر بیٹھ کر ہر روز سات مرتبہ درجِ ذیل آیات پڑھے انشاء اللہ انہی دنوں میں دیدارِ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے شرف یاب ہوگا۔ (ادعیہ جلالیہ)

☆ اگر بدن پھول جائے تو آیات کفایت کو سات مرتبہ پڑھنا موجبِ شفاء ہے۔

☆ اگر قیدی ہر روز ستر مرتبہ پڑھے تو اسے قید سے رہائی نصیب ہوگی۔

☆ تسخیرِ حکام کے لئے سترّہ (۱۷) مرتبہ پڑھنا ان کی مہربانی کا موجب ہے۔

☆ طاقتور دشمن کی نابودی کے لئے ہر نماز کے بعد چار مرتبہ پڑھنا تیر بہدف کا کام دیتی ہے۔

☆ درجِ ذیل آیاتِ کفایت ہر مرض کے لیے اوّل و آخر تین مرتبہ صلوات کے ساتھ سات مرتبہ پانی پر پڑھ کر مریض کو پلانا موجبِ شفا ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝ وَکَفٰی بِاللّٰہِ حَسِیۡبًا ۝ (النساء:۶) وَکَفٰی بِاللّٰہِ وَلِیًّا ۟ وَّ کَفٰی بِاللّٰہِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اور حساب لینے کو اللہ کافی ہے اور سرپرستی کے لئے بس اللہ کافی ہے اور حمایت کے

نَصِیۡرًا ۝۴۵ (النساء:۴۵) وَکَفٰی بِاللّٰہِ عَلِیۡمًا ۝۷۰ (النساء:۷۰) وَکَفٰی بِاللّٰہِ شَہِیۡدًا ۝۷۹ (النساء:۷۹) وَکَفٰی بِاللّٰہِ

واسطے اللہ ہی کافی ہے اور اللہ کافی ہے واقف کاری میں اور اللہ کی گواہی کافی ہے اور اللہ کارسازی کے لئے

وَکِیۡلًا ۝۸۱ (النساء:۸۱) وَکَفٰی بِرَبِّکَ ہَادِیًا وَّ نَصِیۡرًا ۝۳۱ (الفرقان:۳۱) وَکَفٰی بِرَبِّکَ بِذُنُوۡبِ عِبَادِہٖ خَبِیۡرًۢا

کافی ہے اور تمہارا پروردگار ہدایت اور مددگاری کے لیے کافی ہے اور تمہارا پروردگار اپنے بندوں کے گناہوں کو

بَصِیۡرًا ۝۱۷ (بنی اسرائیل:۱۷) وَکَفَی اللّٰہُ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ الۡقِتَالَ ؕ وَکَانَ اللّٰہُ قَوِیًّا عَزِیۡزًا ۝۲۵ (الاحزاب:۲۵)

جاننے دیکھنے کے لیے کافی ہے اور اللہ نے مؤمنین کو لڑنے کی نوبت نہ آنے دی اور اللہ تو زبردست غالب ہے

**برائے دیدار نبوی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم:** بعد از نماز جمعہ یَاوَدُوۡدُ پینتیس مرتبہ اوّل و آخر اسم مبارک مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلُ اللّٰہِ ایک کاغذ پر لکھے بعد ازاں ہر روز بوقت صبح و مغرب اس ورق کو دیکھتے ہوئے سو مرتبہ صلوات پڑھ کر دیدارِ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی دعا مانگا کرے تو زیارت سے شرف یاب ہوگا۔

# اعمال خیر کی توفیق کیلئے

☆ اللہ تعالیٰ کی توفیق اگر شامل حال نہ ہو تو عملِ خیر کوئی نہیں بجالاسکتا اگر کوئی درج ذیل آیت کو ہر نماز کے بعد دو تین مرتبہ پڑھ لیا کرے تو جو عملِ خیر وہ چاہتا ہو اللہ تعالیٰ اسکی توفیق بھی عطا فرمائے گا اور عمل خیر کے لیے اسباب بھی مہیا فرمائے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَنْتَ وَلِيّٖ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے آسمانوں اور زمینوں کے خالق تو ہی میرا دنیا اور آخرت میں ولی ہے

اِنِّيْ تُبْتُ اِلَيْكَ وَتَوَفَّنِيْ مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِيْ بِالصّٰلِحِيْنَ ﴿١٠١﴾ (یوسف ۱۰۱)

میں تجھ سے طلبِ عفو ہوں اور میری موت اسلام پر ہو اور مجھے اپنے نیک بندوں میں شمار فرما

☆ اگر کوئی توفیقاتِ خیر چاہتا ہو تو ہر روز یہ دعا پڑھا کرے تو وہ کبھی بھی گمراہ نہ ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِي الْهُدٰى وَثَبِّتْنِيْ عَلَيْهِ وَاحْشُرْنِيْ عَلَيْهِ اٰمِنًا

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے! اللہ مجھے ہدایت عطا فرما اور مجھے اُس پر ثابت قدم رکھ اور میرا حشر امان کے ساتھ فرما دینا

## برائے وسعت رزق

☆ حضرت امیر المؤمنینؑ سے روایت ہے کہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اگر کوئی یہ دعا بعد از نمازِ صبح و نمازِ عشاء تین مرتبہ پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اسے اس قدر مال و دولت عطا فرمائے گا کہ اس کی سات پشتیں بھی محتاج نہ ہوں گی۔

يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ

اے اللہ اے اللہ اے رب اے رب اے رب اے زندہ اے ہمیشہ قائم رہنے والے! اے جلال و بزرگی والے میں سوال کرتا ہوں

الْعَظِيْمِ الْاَعْظَمِ اَنْ تَرْزُقَنِيْ رِزْقًا وَّاسِعًا حَلَالًا طَيِّبًا بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

تیرے اُس اسم کے واسطے سے جو عظیم سے عظیم ہے پس تو مجھے بکثرت رزق حلال و پاکیزہ عطا فرما اپنی رحمت کے ساتھ اے سب سے زیادہ رحم کرنیوالے

☆ جو شخص دو پہر کے وقت یا آدھی رات کو ہاتھ اُٹھا کر سو مرتبہ درج ذیل اسمائے حُسنیٰ کی تلاوت کریگا تو مرتبہ کے ساتھ اسکے رزق میں وسعت بھی ہوگی یہ اسمائے حُسنیٰ عہدہ کی واپسی اور ترقی کے لئے بھی عجیب تاثیر رکھتے ہیں يَا رَافِعُ الرَّافِعُ

☆ کسی ایک نماز کے بعد ہر روز پندرہ مرتبہ اوّل و آخر صلوات کے ساتھ یہ آیات پڑھا کرے تو رزق بے حساب کی فراوانی ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا

اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے ہمارے رب ہم پر آسمان سے ایک خوان نازل فرما کہ وہ دن ہمارے اگلوں اور پچھلوں کیلئے عید کا دن

لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ﴿۱۱۴﴾ (المائدہ: ۱۱۴)

قرار پائے تیری طرف سے ایک بڑی نشانی ہو اور تو ہمیں روزی دے اور تو سب روزی دینے والوں سے بہتر ہے

☆ شرح اسمائے الٰہی میں منقول ہے کہ جو شخص ہر روز نماز صبح سے پہلے اپنے مکان کے چاروں کونوں میں دس دس مرتبہ اَلرَّزَّاقُ کہے اور داہنے ہاتھ کی طرف سے شروع کرتے ہوئے قبلہ کی جانب کو چلے تو وہ فقر و فاقہ اور بے سروسامانی سے خلاصی پائے گا اور تنگدستی جاتی رہے گی

**عمل برائے رزق:** یہ عمل حضرت امیر المؤمنینؑ سے منسوب ہے کہ جمعرات کو شروع کرے انتالیس روز تک درج ذیل آیات ہر روز ایک سو انسٹھ (۱۵۹) مرتبہ بلا کمی وبیشی کے پڑھے بہتر ہے کہ نماز فجر کے بعد پڑھے چالیسویں دن ۷۹ امرتبہ پڑھے اس طرح درج ذیل آیات کے اعداد کے مطابق کُل تعداد (۶۳۸۰) ہو جائے گی دوران عمل ہی کامیابی نصیب ہوگی۔

وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا ﴿۲﴾ وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ ۭ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ

اور جو اللہ سے ڈرے گا تو اللہ اس کیلئے نجات کی صورت نکال دے گا اور اس کو ایسی جگہ سے رزق دے گا جہاں وہم بھی نہ ہو اور جس نے

عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ ۭ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا ﴿۳﴾ (سورہ طلاق ۲-۳)

اللہ پر بھروسہ کیا تو وہ اس کے لیے کافی ہے بیشک اللہ اپنے کام کو پورا کر کے رہتا ہے اللہ نے ہر چیز کا ایک اندازہ مقرر کر رکھا ہے

**☆ اگر کوئی اس آیت کو ہر روز سو مرتبہ پڑھے گا تو اس کے رزق میں فراوانی ہوگی**

اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ (الشوریٰ-۱۹)

اللہ اپنے بندوں پر کریم ہے جس کو چاہتا ہے رزق دیتا ہے اور وہ قوی زبردست ہے

☆ دُرالنظیم میں ہے کہ اگر کوئی ان تین اسموں کو ہر روز گیارہ مرتبہ پڑھے گا تو اس کی تنگی معاش وسعتِ رزق میں بدل جائے گی اَلْكَرِيْمُ الْوَهَّابُ ذُوالطَّوْلِ

# برائے ادائے قرض

☆ بحوالۂ گنج ہائے معنوی امام جعفر صادقؑ کا ارشاد ہے کہ اگر کوئی اس دعا کو بعد از نماز سات مرتبہ پڑھے گا تو اس کا قرض ادا ہونے کا رستہ نکل آئے گا اور رزق میں برکت ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ بِسْمِ اللّٰهِ مَا شَاءَ اللّٰهُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اللہ کے نام کی مدد سے جو اللہ چاہے نہیں کوئی حرکت و قوت سوائے اللہ بلند و بزرگ کے

تَوَكَّلْتُ عَلَى الْحَيِّ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا وَّلَمْ

میں نے توکل کی اس زندہ پر جس کو موت نہیں اور تمام تعریفیں اس اللہ کیلئے ہیں کہ جس نے نہ کسی کو بیوی اور نہ کسی کو اپنا بیٹا بنایا اور نہ ہی اس کی

يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا

سلطنت میں اس کا کوئی شریک ہے اور نہ وہ کمزور ہے اور نہ اس کا کوئی سرپرست ہے اور اس کی بڑائی بیان کرو جیسے بڑائی کا حق ہے

☆ حضرت امیر المومنین علیہ السّلام کا ارشاد ہے کہ اگر کوئی اس دعا کو پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اس کا قرض غیب سے ادا کرے گا اگرچہ وہ پہاڑ کے برابر ہی کیوں نہ ہو!

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ اَغْنِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَبِطَاعَتِكَ عَنْ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے اللہ! مجھے بے پروا کر دے حلال کے ذریعے حرام سے اور اپنی فرمانبرداری کے ذریعے

مَّعْصِيَتِكَ وَبِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

اپنی معصیت سے اور اپنے فضل کے ذریعے اپنے غیر سے اپنی رحمت کیساتھ اے سب سے زیادہ رحم والے

☆ حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ جو بھی یہ دُعائے استغفار ہر روز سو مرتبہ پڑھے گا تو اس کا قرض غیب سے ادا ہوگا اور اللہ تعالیٰ اُسے مال اور علم کا خزانہ عطا فرمائے گا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے میں مغفرت طلب کرتا ہوں اللہ سے جس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ رحمٰن و رحیم زندہ اور سنبھالنے والا

بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مِنْ جَمِيْعِ جُرْمِيْ وَظُلْمِيْ وَاِسْرَافِيْ عَلٰى نَفْسِيْ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ

آسمان و زمین کا بنانے والا ہے میں اپنے تمام جرم اور ظلم اپنے نفس کے ساتھ ناانصافی میں اُس سے طلب عفو کرتا ہوں

☆ یہ دُعا امیر المؤمنین علیہ السّلام نے اپنے ایک صحابی کو لکھ کر بھیجی تھی جو مقروض تھا۔
☆ ہر نماز کے بعد تین مرتبہ پڑھیں اور پڑھنے سے پہلے کسی سے بات نہ کریں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُکَ یَا لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ اَنْ تَرْحَمَنِیْ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے اللہ میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اے وہ کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں لا الہ الا انت کے طفیل مجھ پر رحم فرما

بِلَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُکَ یَا لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ اَنْ تَرْضَ عَنِّیْ بِلَآ اِلٰہَ

لا الہ الا انت کے طفیل اے اللہ! میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں اے وہ کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں لا الہ الا انت کے واسطے، مجھ سے راضی ہو جا لا الہ

اِلَّآ اَنْتَ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُکَ یَا لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ اَنْ تَغْفِرَ لِیْ بِلَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ

الا انت کے طفیل پروردگار! میں سوال کرتا ہوں تجھ سے اے وہ کہ جسکے سوا کوئی معبود نہیں بحق لا الہ الا انت میرے گناہوں کو معاف فرما لا الہ الا انت کے طفیل

**عمل:** اکیلے مکان میں دو رکعت نماز برائے ہدیہ فاطمۃ الزہرا ؑ پڑھے سلام کے بعد پچاس مرتبہ یہ درج ذیل دعا پڑھے تو اللہ تعالیٰ اسکے قرض کا انتظام بوسیلہ حضرت فاطمہ ؑ فرما دیگا (نقش سلیمانی)

یَا فَاطِمَۃَ بِنْتَ مُحَمَّدٍ اَسْتَشْفِعُ بِکِ اِلَی اللّٰہِ فِیْمَا نَزَلَ فِیْ فَرَّجَ اللّٰہُ عَنْہُ بِرَحْمَتِہٖ

اے فاطمہ بنت محمد میں وسیلہ قرار دیتا ہوں آپ کو اللہ کی بارگاہ میں جو میرے لئے نازل ہوئی اللہ نے کھول دی (میری مصیبت) اس سے اپنی رحمت کے ساتھ

☆ کتاب سر المستتر شیخ بہائی ؒ میں حضرت امام رضا علیہ السّلام سے روایت ہے کہ اگر کوئی مقروض ہو اور قرض کی ادائیگی کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو درج ذیل آیت چار سو بیالیس مرتبہ پڑھے تو انشاء اللہ اسکے قرض کی ادائیگی کی صورت پیدا ہو جائے گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ ۖ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ﴿۸۷﴾

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے ترے سوا کوئی معبود نہیں تو پاک و پاکیزہ ہے بیشک میں قصوروار ہوں

فَاسْتَجَبْنَا لَہٗ ۙ وَنَجَّیْنٰہُ مِنَ الْغَمِّ ؕ وَکَذٰلِکَ نُـْۨجِی الْمُؤْمِنِیْنَ ﴿۸۸﴾ (الانبیاء۔۸۷۔۸۸)

پس ہم نے ان کی دُعا قبول کر لی اور اُنہیں رنج سے نجات دلائی اور ہم تو ایمانداروں کو یونہی نجات دیا کرتے ہیں

**برائے قرض:** سورۂ مبارکہ حجر لکھ کر پاس رکھنا برائے ادائے قرض مجرّب ہے۔
☆ سورۂ مبارکہ مزمل کو ہر روز سات بار پڑھنا قرض سے خلاصی کا موجب ہے۔
☆ اگر کوئی قرضدار ہو جائے تو سورۂ فیل کو لکھ کر بازو پر باندھے تو اس کا قرض غیب سے ادا ہوگا۔
☆ جو کوئی سورۂ دہر کو لکھ کر گلے میں ڈالے گا تو بھی اس کا قرض غیب سے ادا ہو۔

# ڈوبے ہوئے قرض کیلئے

☆ قرض کی وصول یابی اور ڈوبی ہوئی رقم کے حصول اور دیگر حقوق کی بازیابی وغیرہ کیلئے حضر وسفر میں متعلقہ افراد کی تصوراتی تصویر ذہن میں رکھ کر اوّل و آخر صلوات کے ساتھ ان درج ذیل آیات کو اکتالیس مرتبہ پڑھا کرے تو مطلب حاصل ہوگا۔

**اوّل:** اِنَّ اللّٰہَ فَالِقُ الۡحَبِّ وَالنَّوٰی بیشک اللہ ہی تو گٹھلی اور دانہ کو شگافتہ کرتا ہے (انعام ۹۶)

**دوم:** وَاللّٰہُ غَالِبٌ عَلٰۤی اَمۡرِہٖ اور اللہ تو اپنے کام پر (ہر طرح) غالب وقادر ہے (یوسف ۲۱)

**سوم:** وَاُفَوِّضُ اَمۡرِیۡۤ اِلَی اللّٰہِ ؕ اور میں تو اپنا کام اللہ ہی کو سونپے دیتا ہوں (المؤمن ۴۴)

☆ قرض کی وصولی کے لئے درجِ ذیل آیت مجیدہ ہر روز اوّل و آخر صلوات کے ساتھ گیارہ مرتبہ پڑھا کرے تو اس کا قرض وصول ہوگا۔

اِنۡ تُقۡرِضُوا اللّٰہَ قَرۡضًا حَسَنًا یُّضٰعِفۡہُ لَکُمۡ وَیَغۡفِرۡ لَکُمۡ ؕ وَاللّٰہُ شَکُوۡرٌ حَلِیۡمٌ ﴿۱۷﴾ (التغابن:۱۷)

اگر تم اللہ کو قرض حسنہ دو گے تو وہ اس کو تمہارے واسطے کئی گنا کر دے گا اور تم کو بخش دے گا اور اللہ تو بڑا قدر دان بردبار ہے

**تسبیح:** ڈوبی ہوئی رقم کی وصولی کیلئے قرض لینے والے کا تصور کرتے ہوئے درج ذیل اسماء کو ہر روز اوّل و آخر صلوات کے ساتھ سو مرتبہ پڑھا کرے تو رقم واپسی کا رستہ ہموار ہو جائے گا۔

یَا اَللّٰہُ یَا رَحۡمٰنُ یَا رَحِیۡمُ یَا شَہِیۡدُ یَا مُعِیۡدُ یَا حَقُّ یَا وَلِیُّ اے اللہ اے رحمٰن اے رحیم اے حاضر اے لوٹانے والے اے حق اے سرپرست

**بندش کھولنے کیلئے:** ان آیات کو لکھ کر لٹکانے اور دم کر کے چھڑکنے سے ہر قسم کی بندش کھل جاتی ہے

اِنَّا فَتَحۡنَا لَکَ فَتۡحًا مُّبِیۡنًا ۙ﴿۱﴾ (الفتح:۱) نَصۡرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَفَتۡحٌ قَرِیۡبٌ ؕ (الصف:۱۳) وَّفُتِحَتِ السَّمَآءُ

بیشک ہم نے تم کو کھلم کھلا فتح عطا کیا اللہ کی طرف سے مدد اور عنقریب فتح ہوگی اور آسمان کھول دیئے جائیں گے

فَکَانَتۡ اَبۡوَابًا ۙ﴿۱۹﴾ (النباء:۱۹) وَعِنۡدَہٗ مَفَاتِحُ الۡغَیۡبِ لَا یَعۡلَمُہَاۤ اِلَّا ہُوَ ؕ (الانعام:۵۹)

تو دروازے ہو جائیں گے اور اس کے پاس غیب کی کنجیاں ہیں جن کو اس کے سوا کوئی نہیں جانتا

**اسمِ اُمِّ موسٰی:** عاملِ مؤکلین ایوب سماعی مصری کے مطابق حضرت موسٰی کی والدہ کا نام **یوحانذ** ہے اگر کوئی اس اسم کو پچاس مرتبہ لکھ کر پاس رکھے گا تو اُسکا ہر مطلب پورا ہوگا

☆ عامل کو چاہیے کہ ہر قسم کی بندش کھولنے کیلئے چلہ بھر میں جمالی پرہیز کے ساتھ سوا لاکھ مرتبہ پڑھے۔

# کاروبار کے لئے

☆ تجارت کا سامان نفع کے ساتھ بکنے کیلئے سورہ فاطر کی یہ آیت مع بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ سفید کپڑے کے چار ٹکڑوں پر لکھ کر سامانِ تجارت میں رکھ دیں تو مقصدِ کلی حاصل ہوگا (گل ہائے ارغوان)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ اِنَّ الَّذِیۡنَ یَتۡلُوۡنَ کِتٰبَ اللّٰہِ وَ اَقَامُوا الصَّلٰوۃَ وَ اَنۡفَقُوۡا

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے بیشک جو لوگ اللہ کی کتاب پڑھا کرتے ہیں اور نماز پابندی سے پڑھتے ہیں اور جو کچھ ہم نے انہیں

مِمَّا رَزَقۡنٰہُمۡ سِرًّا وَّ عَلَانِیَۃً یَّرۡجُوۡنَ تِجَارَۃً لَّنۡ تَبُوۡرَ ﴿۲۹﴾ (فاطر۔۲۹)

عطا کیا ہے اس میں سے چھپا کے اور دکھلا کے دیتے ہیں وہ یقیناً ایسے بیوپار کا آسرا رکھتے ہیں جس کا ٹاٹ نہ اُلٹے گا

☆ بحوالۂ گنج ہائے معنوی اگر کوئی تاجر سورۂ توبہ کی آیت (۱۱۱) لکھ کر سامان کے اوپر لٹکا دے یا پانی پر پڑھ کر دکان میں چھڑکاؤ کرے تو گاہکوں کی آمد میں اضافہ بھی ہوگا اور مال بھی بکے گا۔

وَمَنۡ اَوۡفٰی بِعَہۡدِہٖ مِنَ اللّٰہِ فَاسۡتَبۡشِرُوۡا بِبَیۡعِکُمُ الَّذِیۡ بَایَعۡتُمۡ بِہٖ ؕ وَ ذٰلِکَ ہُوَ الۡفَوۡزُ الۡعَظِیۡمُ ﴿۱۱۱﴾

اور اپنے عہد کا پورا کرنے والا اللہ سے بڑھ کر اور کون ہے؟ تم تو اپنی (خرید) وفروخت سے جو تم نے اللہ سے کی ہے خوشیاں مناؤ یہی تو بڑی کامیابی ہے

☆ بحوالۂ کنز الاسرار کاروبار میں تیزی لانے کے لئے درج ذیل آیت لکھ کر دکان میں لگا دے تو مال و اسباب کی فروخت میں اضافہ ہوگا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ وَ ہُوَ الَّذِیۡ مَدَّ الۡاَرۡضَ وَ جَعَلَ فِیۡہَا رَوَاسِیَ وَ اَنۡہٰرًا ؕ (الرعد:۳)

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اور وہی وہ ہے جس نے زمین کو بچھایا اور اس میں اٹل پہاڑ اور دریا بنائے

☆ اگر کوئی درجِ ذیل ''کلمۂ استرجاع'' کو لکھ کر بکنے والے سامان کے اوپر لٹکائے اور ہر روز ایک سو دس مرتبہ پڑھے تو اس کا سامان اس آیت کی برکت سے جلد تر فروخت ہوگا۔

قَالُوۡۤا اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّاۤ اِلَیۡہِ رٰجِعُوۡنَ ﴿۱۵۶﴾ ہم تو اللہ ہی کے ہیں اور ہم اُسی کی طرف لوٹ کر جانیوالے ہیں (البقرہ:۱۵۶)

☆ خرید و فروخت دونوں میں نفع و برکت کیلئے اس اسمِ مبارک کا ورد (بوقتِ خرید و فروخت) نہایت ہی نفع بخش اور آزمودہ ہے اَلنَّافِعُ

☆ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ سورۂ دخان کو لکھ کر پاس اور مالِ تجارت میں رکھنا نفع کا موجب ہے۔ (دافع الہموم والغموم)

# برائے طلب اولاد

☆ معتبر روایت میں ہے کہ طلبِ اولاد کے لئے درجِ ذیل آیات کو ہر روز اوّل و آخر صلوات کے ساتھ گیارہ مرتبہ پڑھے اور لکھ کر پاس رکھے تو نعمت اولاد سے سرفراز ہوگا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ رَبِّ هَبۡ لِیۡ مِنۡ لَّدُنۡكَ ذُرِّیَّةً طَیِّبَةً ۚ اِنَّكَ سَمِیۡعُ الدُّعَآءِ ﴿۳۸﴾

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے پروردگار تو اپنے پاس سے پاک اولاد عنایت کر بیشک تو دُعا کا سننے والا ہے (آل عمران ۳۸)

رَبِّ لَا تَذَرۡنِیۡ فَرۡدًا وَّ اَنۡتَ خَیۡرُ الۡوٰرِثِیۡنَ ﴿۸۹﴾ (الانبیاء۔۸۹)

پروردگار تو مجھ کو تنہا نہ چھوڑ اور تو بہترین وارثین میں سے ہے

☆ برائے طلبِ اولاد ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ درجِ ذیل آیت کو پڑھنا اور لکھ کر عورت کے گلے میں باندھنا نعمت اولاد کے حصول کیلئے مفید ہے۔

رَبَّنَا هَبۡ لَنَا مِنۡ اَزۡوَاجِنَا وَ ذُرِّیّٰتِنَا قُرَّةَ اَعۡیُنٍ وَّ اجۡعَلۡنَا لِلۡمُتَّقِیۡنَ اِمَامًا ﴿۷۴﴾ (فرقان ۷۴)

پروردگار ہمیں ہماری بیویوں اور اولاد کی طرف سے آنکھوں کی ٹھنڈک عطا فرما اور ہم کو پرہیزگاروں کا پیشوا بنا

☆ اگر کوئی ذیل کی آیت کو زعفران سے لکھ کر عورت کی کمر میں باندھے تو اس کے ہاں اولاد پیدا ہوگی

وَ قِیۡلَ یٰۤاَرۡضُ ابۡلَعِیۡ مَآءَكِ وَ یٰسَمَآءُ اَقۡلِعِیۡ وَ غِیۡضَ الۡمَآءُ وَ قُضِیَ الۡاَمۡرُ (سورۂ ہود: ۴۴)

اور جب حکم دیا گیا کہ اے زمین اپنا پانی جذب کرلے اور اے آسمان تھم جا اور پانی گھٹ گیا اور حکم نافذ ہوگیا

☆ حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام کا ارشاد ہے کہ طلبِ اولاد کے لئے تین دن متواتر دونوں میاں بیوی بوقت صبح و شام ستر مرتبہ سُبۡحَانَ اللّٰہِ اور ستر مرتبہ اَسۡتَغۡفِرُ اللّٰہَ کے درمیان اکتالیس مرتبہ درجِ ذیل آیات پڑھیں تو اس آیت کی برکت سے صاحبِ اولاد ہوں گے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ فَقُلۡتُ اسۡتَغۡفِرُوۡا رَبَّكُمۡ ؕ اِنَّهٗ كَانَ غَفَّارًا ﴿۱۰﴾ یُّرۡسِلِ السَّمَآءَ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اپنے پروردگار سے مغفرت کی دعا مانگو بیشک وہ بڑا بخشنے والا ہے تم پر آسمان سے موسلا دھار

عَلَیۡكُمۡ مِّدۡرَارًا ﴿۱۱﴾ وَّ یُمۡدِدۡكُمۡ بِاَمۡوَالٍ وَّ بَنِیۡنَ وَ یَجۡعَلۡ لَّكُمۡ جَنّٰتٍ وَّ یَجۡعَلۡ لَّكُمۡ اَنۡهٰرًا ﴿۱۲﴾

پانی برسائے گا اور مال اور اولاد کے ذریعے تمہاری مدد کریگا اور تمہارے لیے باغ بنائیگا اور تمہارے لیے نہریں جاری کریگا (نوح: ۱۰ تا ۱۲)

# برائے اولاد نرینہ

☆ تفسیر برہان میں ہے کہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ اولاد نرینہ کے حصول کیلئے سورۂ فجر لکھ کر زوجین گلے میں ڈالیں تو ان کے ہاں فرزند پیدا ہوگا۔

☆ مکارم الاخلاق میں حضرت امام محمد باقرؑ کا ارشاد گرامی ہے کہ اگر کوئی چاہے کہ اس کے بیٹا پیدا ہو تو استقرارِ حمل کے بعد اپنا داہنا ہاتھ اپنی زوجہ کے داہنے پہلو پر رکھ کر آیت الکرسی پڑھ کر یہ جملہ لکھے اَللّٰھُمَّ قَدْ سَمَّیْتُہٗ مُحَمَّدًا (اے اللہ میں نے اس کا نام محمد رکھ دیا ہے) تو اس کے ہاں لڑکا پیدا ہوگا (پیدائش کے بعد بچے کے نام کیساتھ محمد ضرور ملحق کرے) ورنہ نقصان ہوگا

☆ بحوالہ گنج ہائے معنوی درجِ ذیل آیت لکھ کر عورت کی کمر میں باندھے تو اس کے ہاں فرزند نرینہ پیدا ہوگا۔

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ وَ اِنِّیْ خِفْتُ الْمَوَالِیَ مِنْ وَّرَآءِیْ وَکَانَتِ امْرَاَتِیْ عَاقِرًا فَھَبْ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اور میں اپنے وارثوں سے سہا جاتا ہوں اور میری بیوی بانجھ ہے پس تو مجھ کو اپنی بارگاہ

لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ وَلِیًّا ﴿۵﴾ یَّرِثُنِیْ وَیَرِثُ مِنْ اٰلِ یَعْقُوْبَ وَاجْعَلْہُ رَبِّ رَضِیًّا ﴿۶﴾ (مریم: ۵-۶)

سے ایک جانشین عطا فرما جو میری اور یعقوب کی نسل کی میراث کا مالک ہو اور اے میرے پروردگار اس کو اپنا پسندیدہ بنا

**حمل ساقط نہ ہو:** اگر کسی عورت کے بچے سقط ہو جاتے ہوں تو یہ درجِ ذیل آیات لکھ کر کمر میں باندھے تو بچہ سقط نہ ہوگا اور صحیح و سالم پیدا ہوگا۔

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ ﴿۱﴾ وَمَآ اَدْرٰىکَ مَا الطَّارِقُ ﴿۲﴾ النَّجْمُ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے آسمان اور رات کو آنے والے کی قسم اور تم کو کیا معلوم کہ رات کو آنے والا کیا ہے (وہ) چمکتا ہوا

الثَّاقِبُ ﴿۳﴾ اِنْ کُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْھَا حَافِظٌ ﴿۴﴾ فَلْیَنْظُرِ الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ ﴿۵﴾ خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ

تارا ہے کہ کوئی شخص ایسا نہیں جس پر نگہبان مقرر نہیں تو انسان کو دیکھنا چاہیے کہ وہ کس چیز سے پیدا ہوا ہے وہ اچھلتے ہوئے پانی

دَافِقٍ ﴿۶﴾ یَّخْرُجُ مِنْ بَیْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَآئِبِ ﴿۷﴾ (الطارق: ۱ تا ۷)

(منی) سے پیدا ہوا ہے جو پشت اور سینے کی ہڈیوں کے بیچ میں سے نکلتا ہے

# برائے اصلاح اولاد

☆اولاد کے لائق اور خوش کردار ہونے کیلئے ہر نماز کے بعد درج ذیل آیات تین بار پڑھیں۔

وَاَصۡلِحۡ لِیۡ فِیۡ ذُرِّیَّتِیۡ ۚ رَبِّ اجۡعَلۡنِیۡ مُقِیۡمَ الصَّلٰوۃِ وَمِنۡ ذُرِّیَّتِیۡ ٭ۖ رَبَّنَا وَتَقَبَّلۡ دُعَآءِ ﴿۴۰﴾

اور میری اولاد کی اصلاح فرما(الاحقاف:۱۵) پروردگار مجھے اور میری اولاد کو نماز کا پابند بنادے اور ہمارے رب ہماری دُعا قبول فرما(ابراہیم:۴۰)

☆اخلاقِ حسنہ واصلاحِ اولاد اور ان کو بُری خواہشات سے دور رکھنے کیلئے درج ذیل وظیفہ کسی بھی وقت ان کی پیشانی دائیں ہاتھ کے انگوٹھے اور درمیانی انگلی سے پکڑ کر اکیس بار پڑھ کر پھونک دیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ یَاوَدُوۡدُ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ رَّسُوۡلِ اللّٰہِ یَاشَہِیۡدُ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے اے محبت کرنے والے محمد رسول اللہ کے صدقے اے حاضر

☆نافرمان بیٹے کیلئے اس کے طرزِ عمل میں تبدیلی لانے کے واسطے سوئے ہوئے پر ایک بار سورۂ بروج کی یہ درجِ ذیل آیات (۲۱۔۲۲) گیارہ روز تک پڑھ کر دم کریں۔

بَلۡ ہُوَ قُرۡاٰنٌ مَّجِیۡدٌ ﴿۲۱﴾ فِیۡ لَوۡحٍ مَّحۡفُوۡظٍ ﴿۲۲﴾ بلکہ یہ تو قرآن مجید ہے جو لوح محفوظ میں لکھا ہوا ہے

☆نماز فجر کے بعد یَاتَوَّابُ تین سو ساٹھ مرتبہ پڑھا کرے اور بدچلن بیٹے کیلئے دعا مانگا کرے تو خواہش پوری ہوگی ☆دس مرتبہ اَلۡبَرُّ پڑھیں تو اولاد صالح ہوگی۔

**اولاد نہ جھگڑے:** اس صورت میں کہ چھوٹے بڑے بہن بھائی باہم جھگڑتے ہوں تو سورۂ طارق کی درجِ ذیل آیات ہر ایک کے تکیہ پر سو بار پڑھے البتہ اس بات کا خیال رکھیں کہ تکیہ تبدیل نہ ہو

اِنَّہُمۡ یَکِیۡدُوۡنَ کَیۡدًا ﴿۱۵﴾ وَّاَکِیۡدُ کَیۡدًا ﴿۱۶﴾ بیشک یہ اپنی تدبیر کر رہے ہیں اور میں اپنی تدبیر کر رہا ہوں

**برائے ترکِ فواحشات:** بُری عادات منجملہ نشہ کرنا، جوا کھیلنا، والدین کو پریشان کرنا اور برے لوگوں سے راہ ورسم رکھنا وغیرہ کیلئے ماں یا باپ سوئے ہوئے پر تھوڑی اونچی آواز سے ایک مرتبہ سورۂ توحید پڑھ کر اکیس دن تک دم کرے تو وہ راہ راست پر آجائیگا۔

**برائے اخلاق حمیدہ:** اگر کوئی درجِ ذیل آیتِ مجیدہ کو گیارہ مرتبہ پانی پر پڑھ کر بداخلاق کو پلادے تو اللہ اس کو اَخلاقِ حسنہ سے متصف فرمائیگا وَاِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیۡمٍ ﴿۴﴾ (القلم:۴)

**بچہ راہ راست پر آئے:** جو بچہ نماز نہ پڑھتا ہو اور پڑھائی سے دل چراتا تو سفید چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر دھو کر نہار منہ اور رات سوتے وقت پیئے اور لکھ کر گلے میں باندھے تو اس کا دل نماز اور پڑھائی کی طرف مائل ہوگا (نقش کو کسی عامل سے لکھوائیں)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ لَاحَوۡلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الۡعَلِیِّ الۡعَظِیۡمِ یَا اَللّٰہُ یَا رَحۡمٰنُ یَا رَحِیۡمُ دلِ مارا کن مستقیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی | د | ا | ھ |
| ۵ | ۱ | ۴ | ۱۰ |
| ۴ | ۱۰ | ۵ | ۱ |
| ۱ | ۵ | ۱۰ | ۴ |

یَا بَدِیۡعَ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ یَا ھَادِیۡ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَاِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ یَا ھَادِیۡ یَا بَاقِیۡ یَا وَلِیُّ

**برائے حصولِ علم:** عدۃ الداعی میں مذکور ہے کہ اگر بچہ کا دل علم کے حصول میں نہ لگتا ہو تو یہ درج ذیل آیات لکھ کر اس کے گلے میں ڈالیں اور پانی پر پڑھ پلائیں تو ذہن و عقل کی تیزی کیلئے بھی مجرب ہے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ اِقۡرَاۡ بِاسۡمِ رَبِّکَ الَّذِیۡ خَلَقَ ۚ﴿۱﴾ خَلَقَ الۡاِنۡسَانَ مِنۡ عَلَقٍ ۚ﴿۲﴾

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اپنے پروردگار کا نام لے کر پڑھو جس نے پیدا کیا اسی نے انسان کو جمے ہوئے خون سے پیدا کیا

اِقۡرَاۡ وَرَبُّکَ الۡاَکۡرَمُ ۙ﴿۳﴾ الَّذِیۡ عَلَّمَ بِالۡقَلَمِ ۙ﴿۴﴾ عَلَّمَ الۡاِنۡسَانَ مَا لَمۡ یَعۡلَمۡ ؕ﴿۵﴾ (سورۃ العلق: ۱ تا ۵)

پڑھو اور تمہارا پروردگار بڑی عزت والا ہے جس نے قلم کے ذریعہ سے تعلیم دی اسی نے انسان کو وہ باتیں بتائیں جن کو وہ جانتا ہی نہ تھا

## برائے رفع تندمزاجی

☆ خزائن الاسرار میں ہے کہ جو شخص یا عورت یا کوئی بچہ زبان دراز اور تند مزاج ہو تو درج ذیل آیات لکھ کر جس کسی ایسے تندخو کے باندھیں گے تو وہ بااخلاق ہو جائے گا۔

☆ اگر ایسا ممکن نہ ہو سکے تو سات مرتبہ پانی پر پڑھ کر پلا دیں تو اس کی زبان درازی ختم ہو جائے گی

لَا یُحِبُّ اللّٰہُ الۡجَہۡرَ بِالسُّوۡٓءِ مِنَ الۡقَوۡلِ اِلَّا مَنۡ ظُلِمَ ؕ وَکَانَ اللّٰہُ سَمِیۡعًا عَلِیۡمًا ﴿۱۴۸﴾ (النساء ۱۴۸)

اللہ زور سے پکار کر برا کہنے کو پسند نہیں کرتا مگر (مظلوم) ظالم کی برائی بیان کرسکتا ہے اور اللہ سنتا اور جانتا ہے

☆ اگر کوئی بات بات پر چڑچڑے پن کا شکار ہو تو درج ذیل آیتِ مجیدہ کو سات مرتبہ پانی پر پڑھ کر پلا دیں تو اُسے بداخلاقی اور غصہ سے نجات ملے گی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ الَّذِیۡنَ یُنۡفِقُوۡنَ فِی السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ وَالۡکٰظِمِیۡنَ الۡغَیۡظَ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے جو خوشحالی اور کٹھن کے وقت میں بھی (اللہ کی راہ پر) خرچ کرتے ہیں اور غصہ کو روکتے ہیں

وَالۡعَافِیۡنَ عَنِ النَّاسِ ؕ وَاللّٰہُ یُحِبُّ الۡمُحۡسِنِیۡنَ ﴿۱۳۴﴾ (آل عمران: ۱۳۴)

اور لوگوں کی خطا سے درگزر کرتے ہیں اور نیکی کرنیوالوں سے اللہ الفت رکھتا ہے

# ہاتھ اور آپ کی صحت

از تحریر: سید محمد علی زنجانی

## 1۔ ہاتھ آپ کی صحت کے بارے میں کیا کہتے ہیں؟

ہاتھ ہمارے جسم کا ایک اہم جز اور اللہ تعالیٰ کی جانب سے عطا کردہ انسان کے لیے ایک بہت بڑی نعمت ہیں۔ بات اگر روزمرہ کے کاموں کی جائے تو یقیناً ہاتھوں کے بغیر کوئی بھی کام کرنا ممکن نہیں۔ نہ آپ سبزی کاٹ سکتے ہیں اور نہ ہی کسی بھی چیز کو مضبوطی سے پکڑ سکتے ہیں۔ دیکھا جائے تو ہاتھ انسانی جسم کا سب سے نمایاں حصہ ہیں۔ یوں تو آپ کو اپنے ارگرد کئی ایسے لوگ ملیں گے جو ہاتھ دیکھ کر یہ بتانے کا دعویٰ کرتے ہیں کہ آپ کا ماضی، حال یا مستقبل کیسا ہوگا؟ لیکن کیا آپ جانتے ہیں کہ آپ کے ہاتھ اور انگلیوں کی اشکال سے آپ میں موجود مختلف بیماریوں کا پتہ لگانا بھی ممکن ہے؟ جی ہاں آپ کو یہ جان کو ضرور حیرت ہوگی کہ آپ کے ہاتھ آپ کے جسم میں خون کی روانی ہارمونز اور تھائیرائیڈ کے متعلق اہم باتیں بیان کرتے ہیں۔ یہاں ہم صحت سے متعلق ایسی اہم باتوں کا ذکر کررہے ہیں جو آپ کے ہاتھوں کے ذریعے ظاہر ہوتی ہیں۔

## 2۔ سرخ ہاتھ اور آپ کی صحت



اگر آپ کی ہتھیلیاں سرخ رہتی ہے تو یہ اس بات کی نشانی ہے کہ آپ جگر کے عارضے میں مبتلا ہیں۔ اگر آپ بہت زیادہ محنت طلب کام نہیں کرتے لیکن اس کے باوجود ہتھیلی سرخ رہتی ہے تو آپ کو فوراً ڈاکٹر سے رجوع کرنا چاہیے۔ جب آپ کا جگر درست طور پر اپنے امور سرانجام نہیں دیتا اور اور جسم میں موجود زہریلے مادے خارج نہیں کرپاتا تو ہاتھوں اور پاؤں میں موجود خون کی شریانوں کی سرگرمیوں اضافہ ہوجاتا ہے اور اسی کے نتیجے میں آپ کی ہتھیلی پر سرخ نشان آنا شروع ہوجاتے ہیں۔

عموماً حاملہ خواتین سرخ ہتھیلیوں کی شکایت کرتی ہیں مگر اس میں پریشانی والی کوئی بات نہیں کیونکہ یہ بھی خون کی شریانوں کی سرگرمیوں میں اضافے کی وجہ سے ہی ممکن ہوتا ہے۔ اگیزیما یا الرجی کے باعث بھی ہتھیلیاں اکثر سرخ ہوجاتی ہیں۔

## 3۔ انگلیوں کی لمبائی اور آپ کی صحت

آپ کی انگلیوں کی لمبائی بھی آپ کی صحت کے متعلق حیرت انگیز انکشافات کرسکتی ہے۔ عموماً مردوں کی تیسری انگلی ان کی شہادت والی انگلی سے بڑی ہوتی ہے، جبکہ خواتین کے معاملے میں اس کے برعکس ہوتی ہے۔ ایک تحقیق کے مطابق گھٹنوں یا جوڑوں کا مرض جسے osteoarthritis کہتے ہیں ان مرد اور خواتین میں زیادہ پایا جاتا ہے جن کی تیسری انگلی لمبی ہوتی ہے۔ تاہم اس مرض کے زیادہ اثرات خواتین میں پائے جاتے ہیں۔ جن خواتین کی شہادت والی انگلی لمبی ہوتی ہے ان میں چھاتی کے کینسر ہونے کے امکانات زیادہ ہوتے ہیں جبکہ ایسے مردوں میں پروسٹیٹ کا کینسر ہونے کے امکانات زیادہ ہوتے ہیں۔



## 4-ناخنوں کی پیلاہٹ اور آپ کی صحت



اگر آپ ناخنوں کو دبائیں اور وہ ایک منٹ سے زیادہ دیر تک سفید رہیں یا پھر ہر وقت پیلے پڑے تو یہ اینیمیا کی علامات میں سے ایک ہو سکتی ہے- یہ بیماری زیادہ تر آئرن کی کمی کے باعث ہوتی ہے جس کی وجہ سے ناخنوں میں پیلا پن آجاتا ہے- اس پیلے پن کی دوسری وجہ خون میں لال خلیوں کی کمی بھی ہو سکتی ہے- آئرن کی کمی کے باعث تھکاوٹ اور زیادہ بیماری کی صورت میں دل کی بیماری ہونے کا خدشہ بھی ہوتا ہے- لہٰذا اگر آپ کو لگتا ہے کہ آپ کے اندر آئرن کی کمی ہے تو اپنے معالج سے مشورہ کریں- آپ کے معالج آپ کو دوا کے ساتھ بھرپور غذا کا مشورہ بھی دے سکتے ہیں جیسے کہ گوشت، پالک اور ہری سبزیوں کا استعمال وغیرہ-

## 5-انگلیوں کے سِروں پر سوجن اور آپ کی صحت



جن لوگوں کی انگلیاں اوپر سے سوجھی ہوئی ہوتی ہیں یا ان پر ورم ہوتا ہے وہ زیادہ تر دل اور پھیپھڑوں کے عارضے میں مبتلا ہوتے ہیں- اس بیماری میں انگلیاں کے پور یا سرے موٹے ہو جاتے ہیں اور ناخن ابھر کر باہر کی جانب آجاتے ہیں اور چمچ کی شکل اختیار کر لیتے ہیں-

محض صرف انہی علامات کی وجہ سے آپ کو کسی کو بیمار قرار نہیں دے سکے، جن افراد کی انگلیاں مذکورہ شکل کی ہو جاتی ہیں وہ سانس لینے میں دشواری محسوس کرتے ہیں لیکن اس کے ذرائع علاج بھی موجود ہیں-

## 6-انگلیوں کے نیلے پور اور آپ کی صحت



انگلیوں کے پور اگر نیلے رنگ کے ہوں یا پرپل ہو جاتی ہوں تو اس کا مطلب ہے کہ آپ کو خون کی خرابی کی شکایت ہے جس کو Raynaud کی بیماری کہا جاتا ہے- اگر آپ اس بیماری کے شکار ہیں تو آپ کی انگلیاں اس وقت نیلی یا سرمئی رنگ کی ہو جائیں گی جب آپ کسی ٹھنڈی چیز کو ہاتھ لگائیں گے- یہ بیماری زیادہ تر خواتین میں پائی جاتی ہے تاہم یہ خطرناک نہیں ہے- اس بیماری میں خون کی رگیں بند ہو جاتی ہیں جس کی وجہ سے آپ کی انگلیاں نیلی یا سرمئی رنگ کی ہو جاتی ہیں- اگر آپ اس بیماری کا شکار ہیں تو آپ کو بچاؤ کے لیے دستانوں کا استعمال کرنا چاہیے-

## 7-سوجھی ہوئی انگلیاں اور آپ کی صحت



سوجھی ہوئی انگلیاں اس جانب اشارہ کرتی ہیں کہ آپ کا تھائیرائیڈ کا نظام درست طور پر کام نہیں کر رہا- جب آپ کا تھائیرائیڈ کا نظام صحیح کام نہیں کرتا تو وہ ایسے ہارمونز کم پیدا کرنے لگتا ہے جو کہ آپ کے میٹابولزم کے نظام کے لیے انتہائی ضروری ہوتی ہے- تھائیرائیڈ کے مسائل کو معمولی سمجھ کر نظر انداز مت کیجیے کیونکہ یہ کئی دوسری بیماریوں کو جنم دے سکتا ہے جو کہ جان لیوا بھی ثابت ہو سکتی ہیں- اپنے ڈاکٹر سے لازمی مشورہ کیجیے اور وہ چند ٹیسٹ کے ذریعے اس مرض کی تشخص کرے گا-

# چہرہ شناسی اور اس کے حقائق

چہرہ شناسی ایک قدیم علم ہے کتنا قدیم، شاید اتنا جتنا انسان خود۔ بہر حال آپ نے اکثر کسی کو کہتے سنا ہوگا کہ دیکھو فلاں کا چہرہ کس قدر پر نور ہے یا فلاں کا چہرہ کس قدر مکار ہے۔ غرض سمجھنے کی بات یہ ہے کہ انسان کا چہرہ اس کا آئینہ ہے اور چہرہ شناسی اس کے مطالعہ کا علم ہے۔

یہ تو ہمیں معلوم ہے علم نجوم کے ذریعے کسی بھی آدمی کے کردار و حالات کا اندازہ لگایا جاتا ہے یا اس کے ماضی و مستقبل کو کریدا جاسکتا ہے۔ دیگر علوم روحانیہ مثلاً رمل، اعداد و جفر میں بھی لوگوں کے حالات زندگی معلوم کرنے کے لیے زائچہ سازی کی جاتی ہے اور مختلف سیاروں اور کواکب کے متعلقہ اثرات کا حکم لگایا جاتا ہے یا حروف کی طاقت کو استعمال کیا جاتا ہے یا مختلف اشکال زائچہ پر ماضی، حال و مستقبل کا حکم لگایا جاتا ہے۔ غرض اکثر علوم روحانیہ میں ستارے اور ان کی چال بہت ہی اہم حیثیت رکھتی ہے۔

جس طرح دیگر علوم روحانیہ میں حالات و واقعات کو ستاروں سے منسلک کیا گیا ہے اسی طرح اگر جسم انسانی کو بھی ستاروں سے وابستہ کر دیا جائے تو یقیناً آپ کو حیرت نہیں ہونی چاہیے۔

دراصل انسان پر مختلف طرح کی کیفیات طاری ہوتی رہتی ہیں۔ آپ نے اکثر غور کیا ہوگا کہ انسان کی پیشانی پر لکیریں یا جھریاں ہوتی ہیں اور مختلف صورتحال مثلاً غمی، خوشی، اضطراب وغیرہ میں یہ پیشانی کی لکیریں مختلف اشکال اختیار کر لیتی ہیں۔ دراصل ان لکیروں کا تعلق براہ راست ستاروں سے ہوتا ہے۔ جس قدر میری تحقیق ہے۔ جروم کارڈن وہ پہلا چہرہ شناس تھا جس نے اہل علم کی توجہ اس جانب مبذول کروائی کہ انسان کے ماتھے یعنی پیشانی پر پائی جانے والی لکیروں کا تعلق ستاروں سے ہے۔ جس کا ثبوت یہ ہے کہ دنیا کے کسی آدمی کے ماتھے کی لکیریں کسی دوسرے آدمی سے نہیں ملتی۔ سب انسانوں کے ماتھے کی لکیریں، ان کی ساخت اور اشکال جدا جدا ہیں۔ ان لکیروں کے ذریعے کسی بھی آدمی کے کردار و حالات کا جائزہ لیا جاسکتا ہے۔ لہٰذا ایک نئی سائنس وجود میں آئی۔ جس کو چہرہ شناسی کا نام دیا گیا۔

چہرہ شناسی ایسی سائنس کا نام ہے جس میں انسانی ماتھے پر پڑی لکیروں کا مطالعہ کیا جاتا ہے۔ یہ ایک حد درجہ آسان علم ہے۔ کیونکہ میرے خیال میں پیشانی کے اوپر موجود لکیروں کا معائنہ آسانی سے کر سکتا ہے۔ بہ نسبت علم فراست الیہ جس میں ہاتھ کی لکیریں پڑھی جاتی ہیں کا مطالعہ مشکل ہے کیونکہ یہ لکیریں کافی پیچیدہ ہوتی ہیں۔

جیسا کہ پہلے بتایا گیا ہے کہ علم نجوم اور چہرہ شناسی میں ستاروں کی مطابقت ہے۔ اس علم میں یہ بنیادی بات ہے کہ انسان کے ماتھے کے اوپر سات بنیادی لکیریں ہیں۔ (اگرچہ ہر انسان کے ماتھے پر سات لکیریں نہیں ہوتی لیکن علم میں سات ہی ہیں)۔ جن کو نیچے سے اوپر کی طرف پڑھتے ہیں۔ شکل نمبر **1** میں سب سے نیچے والی لائن قمر کی، دوسری عطارد کی، تیسری زہرہ کی، چوتھی شمس کی، پانچویں مریخ کی، چھٹی مشتری کی اور ساتویں زحل کی لکیر ہے۔ اس کا نقشہ اگلے صفحے پر ملاحظہ کریں۔ یہ ساتوں لکیریں بیک وقت کسی ماتھے پر نہیں ہوتیں۔ ان کا اجتماع کسی ایک انسان کے ماتھے پر بہت ہی مشکل ہوتا ہے۔



1

مثال کے طور پر نیچے شکل نمبر **2** میں ایک پیشانی دکھائی گئی ہے جس میں پہلی لکیر مریخ، دوسری مشتری اور تیسری زحل کی ہے اور شکل دوئم کے ساتھ شکل نمبر **3** میں جو پیشانی دکھائی گئی ہے اس میں مریخ کے ساتھ صرف مشتری کی لکیر ہے۔



3 2

لمبی اور مکمل طور پر سیدھی لائنیں ایسے انسان کو ظاہر کرتی ہیں جو بہت ہی انصاف پسند اور روحانی طور پر پختہ ہو۔ پھر ان میں متعلقہ ستاروں کے اثرات بھی ہوتے ہیں۔ جبکہ لہریہ دار لکیریں مڑی ہوئی اور ٹوٹی ہوئی لکیریں بھی مختلف اثرات رکھتی ہیں۔ جب کہ بہت سی لکیریں جیسے متوازی لکیریں جو چھوٹی چھوٹی گہری یا ہلکی ہوں یا وہ متعلقہ سیارہ جات کی لکیروں کے اوپر

ہوں یا ان کو کاٹ رہی ہوں، بھی مختلف اثرات کی حامل ہوتی ہیں۔

اب میں ایک ایسے آدمی کی پیشانی کی تصویر پیش کرتا ہوں جس کی لکیریں یہ ظاہر کرتی ہیں کہ وہ مائل بہ پستی، نا قابل بھروسہ اور بے اصول انسان ہے ایسی لکیروں کا حامل انسان نفس کا غلام ہوتا ہے اور مطلبی اور خود غرض ہوتا ہے جس کی وجہ سے وہ دولت کی بلندیوں سے غربت وذلت کی پستیوں میں گر جاتا ہے۔



نیچے جس عورت کی ماتھے کی لکیر دی جا رہی ہے۔ اس میں ایک چھوٹی لکیر اس کی مریخ کی لائن کو قطع کر رہی ہے جو نشاندہی کرتی ہے کہ یہ عورت فاحشہ زانیہ اور آوارہ ہے یہ لائن یہ نشاندہی بھی کرتی ہے کہ اس عورت کو جان کا خطرہ ہے۔ اس کی موت کا سبب زہر، آگ یا سازش ہوسکتی ہے۔ ان اسباب کی بدولت اس کی موت واقع ہوسکتی ہے۔



اگر کوئی شخص لہر یہ دار زہرہ کی لکیر رکھتا ہو جیسا کہ نیچے دکھایا گیا ہے تو ایسی لائن یہ نشاندہی کرتی ہے کہ حامل لکیر سمندری سفر کرے گا اور اسی سفر میں اس کی موت ہوگی۔ اگر زہرہ کی لکیر کا اختتام ایسے ہو کہ وہ عطارد اور قمر کی لکیروں کی طرف جھکی ہوئی ہو تو صاحب لکیر خشکی کا طویل سفر کرے گا۔ ایسا حامل لکیر نیچے دکھایا گیا ہے۔





اب جو آدمی نیچے دکھایا گیا ہے اس کے ماتھے کی لکیریں یہ ظاہر کرتی ہیں کہ وہ زیادہ وقت سفر میں گزارتا ہے ایسا شخص عام طور پر خاندان سے متعلق عدالتی معاملوں اور قانونی چارہ جوئی میں مصروف رہتا ہے لکیریں یہ بھی ظاہر کرتی ہیں کہ اس شخص کو عدالت کی طرف کوئی بڑی سزا بھی سنائی جاسکتی ہے۔



اب جو شکل دکھائی جا رہی ہے ایسے انسان کو ظاہر کرتی ہیں جس کی زندگی مدوجزر کا شکار ہو۔ اور جو کافی برے حالات کا شکار ہو اور یقیناً کہ یہ آدمی ایک گمنام موت مارا جائے۔



ذیل میں جو شکل دکھائی گئی ہے یہ لکیریں ظاہر کرتی ہیں کہ یہ آدمی حد سے زیادہ خود اعتمادی کا شکار ہے۔ اور بہت ہی سادہ زندگی گزارنے والا انسان ہے۔ یہ سب کچھ اس کے ماتھے پہ موجود مڑی اور جھکی ہوئی لکیروں کے مطالعہ سے پتا چلا۔



ابھی تک ہم نے کافی مردوں کے ماتھے کی لکیروں کی تشریح کی ہے۔ اب کچھ خواتین کے ماتھے پر موجود لکیروں کا جائزہ لیتے

ہیں۔ کیونکہ مردوں کی طرح عورتوں کے ماتھے پہ موجود لکیریں بھی ان کے کردار کی نشاندہی کرتی ہیں۔

ذیل میں جو عورت دکھائی گئی ہے۔ وہ بے حد دریا دل اور سخی ہے یہ عورت بہت ہی رحم دل ہے اور ہر کسی کو بڑی سے بڑی غلطی پر بھی معاف کر دیتی ہے۔




اب جو شکل دکھائی جا رہی ہے یہ کافی جوان عورت کی ہے اس کے ماتھے پہ سائن جیسی جیومیٹریکل لائن اس بات کی دلیل ہے کہ یہ عورت دوسروں کی بہت زیادہ ہمدرد اور مشکل وقت میں کام آنے والی ہے۔




مندرجہ بالا چند لکیروں کی تشریح سے آپ سمجھ چکے ہوں گے کہ یہ علم کس قدر حیرت انگیز نتائج کا حامل ہے اور کس قدر دلچسپ ہے۔ آپ بھی تھوڑی سی مشق کر کے دوسروں کا چہرہ پڑھ سکتے ہیں۔ اگرچہ علم تو بہت وسیع ہے لیکن میں نے کوزے میں دریا بند کرنے کی کوشش کی ہے۔

**بقیہ آمدِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے روز کا عمل**

| | | |
|---|---|---|
| رکوع میں | سورہ اِنَّآ اَنزَلْنَاہُ | پندرہ بار |
| رکوع کے بعد کھڑے ہوکر | سورہ اِنَّآ اَنزَلْنَاہُ | پندرہ بار |
| سجدہ میں | سورہ اِنَّآ اَنزَلْنَاہُ | پندرہ بار |
| سجدہ کے بعد بیٹھ کر | سورہ اِنَّآ اَنزَلْنَاہُ | پندرہ بار |
| دوسرے سجدہ میں | سورہ اِنَّآ اَنزَلْنَاہُ | پندرہ بار |
| سجدہ کے بعد بیٹھ کر | سورہ اِنَّآ اَنزَلْنَاہُ | پندرہ بار |

اسی طرح دوسری رکعت بھی ادا ہوگی اور نماز کے بعد یہ دعا پڑھے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ رَبُّنَا وَرَبُّ اٰبَآئِنَا الْاَوَّلِیْنَ، لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اِلٰھًا وَّاحِدًا وَّنَحْنُ لَہٗ مُسْلِمُوْنَ، لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ لَا نَعْبُدُ اِلَّآ اِیَّاہُ مُخْلِصِیْنَ لَہُ الدِّیْنَ، وَلَوْ کَرِہَ الْمُشْرِکُوْنَ، لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ وَحْدَہٗ وَحْدَہٗ اَنْجَزَ وَعْدَہٗ، وَنَصَرَ عَبْدَہٗ، وَ اَعَزَّ جُنْدَہٗ، وَھَزَمَ الاحْزَابَ وَحْدَہٗ، فَلَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ، وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ، اَللّٰھُمَّ اَنْتَ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ، وَمَنْ فِیْھِنَّ فَلَکَ الْحَمْدُ، وَ اَنْتَ قَیَّامُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَنْ فِیْھِنَّ، فَلَکَ الْحَمْدُ، وَاَنْتَ الْحَقُّ، وَ وَعْدُکَ الْحَقُّ۔ اَللّٰھُمَّ لَکَ اَسْلَمْتُ وَبِکَ اٰمَنْتُ وَعَلَیْکَ تَوَکَّلْتُ وَبِکَ خَاصَمْتُ وَاِلَیْکَ حَاکَمْتُ یَا رَبِّ یَا رَبِّ یَا رَبِّ اغْفِرْلِیْ مَا قَدَّمْتُ وَ اَخَّرْتُ وَاَسْرَرْتُ وَاَعْلَنْتُ اَنْتَ اِلٰھِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاغْفِرْلِیْ وَارْحَمْنِیْ وَتُبْ عَلَیَّ اِنَّکَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ۔

**فضیلت:** خدا گناہوں کو بخش دیتا ہے اور حاجتوں کو مستجاب فرماتا ہے۔

(مستدرک، ص ۲۷۳، ج ۶: مصباح المتہجد، ص ۲۵۵، جز اول)




# نومبر 2018ء کیلئے پرائز بانڈز خریدنے کی تواریخ بمعہ اوقات

| | |
|---|---|
| 3 | 5 |
| 9 | 8 |

تاریخ: 01-11-2018
دن: جمعرات
شہر: راولپنڈی/کراچی
مالیت بانڈ: 25000/7500

| | |
|---|---|
| 8 | 9 |
| 2 | 5 |

تاریخ: 15-11-2018
دن: جمعرات
شہر: فیصل آباد/ملتان
مالیت بانڈ: 100/1500

## نومبر 2018ء کے لئے پرائز بانڈز خریدنے کی لکی تواریخ بمعہ اوقات

| نمبر شمار | تاریخ | نیک وقت خریداری |
|---|---|---|
| 1 | 09 نومبر | 08 بجکر 00 منٹ سے لے کر 09 بجکر 10 منٹ تک |
| 2 | 11 نومبر | 12 بجکر 20 منٹ سے لے کر 13 بجکر 00 منٹ تک |
| 3 | 26 نومبر | 09 بجکر 10 منٹ سے لے کر 10 بجکر 15 منٹ تک |
| 4 | 28 نومبر | 10 بجکر 15 منٹ سے لے کر 11 بجکر 10 منٹ تک |
| 5 | 29 نومبر | 10 بجکر 10 منٹ سے لے کر 10 بجکر 50 منٹ تک |

نوٹ: یہ اوقات پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق دیے جا رہے ہیں۔

| | 0 | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | ممکنہ ٹنڈولے | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 0 | | | | 03 | 04 | | | | 08 | | 034 | 083 |
| 1 | 10 | | | | 14 | | 16 | | | 19 | 104 | 194 |
| 2 | | 21 | | | | 25 | | 27 | | | 215 | 275 |
| 3 | | | 32 | 33 | | | | | 38 | 39 | 323 | 389 |
| 4 | 40 | | 42 | | 44 | | | 47 | | | 427 | 472 |
| 5 | | 51 | | | | 55 | | | | 59 | 515 | 595 |
| 6 | | | 62 | | | | 66 | | 68 | | 626 | 682 |
| 7 | 70 | | | 73 | | | | | 78 | 79 | 730 | 783 |
| 8 | | 81 | | | 84 | | 86 | | | 89 | 816 | 894 |
| 9 | 90 | | 92 | | | 95 | | | 98 | | 902 | 985 |

تاریخ: 01-11-2018
دن: جمعرات
شہر: راولپنڈی/کراچی
مالیت بانڈ: 25000/7500

19 51 09 20
18 31 05 80

تاریخ: 15-11-2018
دن: جمعرات
شہر: فیصل آباد/ملتان
مالیت بانڈ: 100/1500

38 89 92 28
83 59 59 85

| | | |
|---|---|---|
| | 3 | |
| 9 | 1 | 5 |
| | 8 | |

| | | |
|---|---|---|
| | 8 | |
| 2 | 0 | 9 |
| | 5 | |

از تحریر: ارشد صدیقی، میاں چنوں

# اندھا قانون

| | |
|---|---|
| تاریخ: | 01-11-2018 |
| دن: | جمعرات |
| شہر: | راولپنڈی/کراچی |
| مالیت بانڈ: | 25000/7500 |

830147

| | |
|---|---|
| 30 | 83 |
| 14 | 70 |

| | |
|---|---|
| تاریخ: | 15-11-2018 |
| دن: | جمعرات |
| شہر: | فیصل آباد/ملتان |
| مالیت بانڈ: | 100/1500 |

762149

| | |
|---|---|
| 49 | 21 |
| 62 | 76 |

از تحریر: ایم عادل، تربیلا ڈیم

# نومبر کے انعام آپ کے نام

2358-3258

| | | | |
|---|---|---|---|
| 235 | 2 | 6 | 23 |
| 325 | | | 32 |
| 683 | 9 | | 68 |
| 856 | 8 | 3 | 85 |
| 863 | | | 86 |

6839-8639

3981-3653

| | | | |
|---|---|---|---|
| 216 | 2 | 9 | 21 |
| 398 | | | 39 |
| 365 | 6 | | 36 |
| 669 | 8 | 3 | 66 |
| 968 | | | 96 |

6693-9566

از تحریر: اقبال غنی
ہری پور ہزارہ

# مقدر کا سکندر

| F | | | S |
|---|---|---|---|
| 31 | 9 | 2 | 10 |
| 41 | 7 | | 57 |
| 51 | | | |
| 61 | 8 | 0 | 35 |

| | |
|---|---|
| اوپن | 4-3-6-5 |
| فسٹ | 313-417-513-617 |
| سیکنڈ | 426-323-180-883 |
| سیکنڈ | 262-927-734-541 |

| F | | | S |
|---|---|---|---|
| 01 | 8 | 6 | 05 |
| 31 | 4 | | 24 |
| 51 | | | 79 |
| 71 | 9 | 5 | |

| | |
|---|---|
| اوپن | 7-5-0-3 |
| فسٹ | 018-314-516-716 |
| سیکنڈ | 256-247-791-626 |
| سیکنڈ | 442-567-393-862 |

## انعام لکی نمبرز آئینہ قسمت میں

| لاہور | مالیت بانڈ: =/7500 | تاریخ: 01-11-2018 | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 93 | 71 | 50 | 36 | 29 | 01 | (بونس) | 6298 |

| فیصل آباد | مالیت بانڈ: =/1500 | تاریخ: 15-11-2018 | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 95 | 80 | 74 | 62 | 23 | 18 | (بونس) | 8926 |

## گولڈن انعام لکی نمبرز

| راولپنڈی | تاریخ: 01-11-2018 | 289= 019/283 |
|---|---|---|
| مالیت بانڈ: =/7500 | | 619= 214/629 |

| فیصل آباد | تاریخ: 15-11-2018 | 214= 062/314 |
|---|---|---|
| مالیت بانڈ: =/1500 | | 792= 719/392 |



لکی نمبرز
ہماری دعا ہے کہ آپ اِن لکی نمبرز سے فیض یاب ہوں۔ کسی نقصان سے بچنے کے لیے پرچی نمبر کی بجائے پرائز بانڈز کی خرید پر توجہ دیں۔ ماہرین علم الاعداد کی تمام تر ذہانت آپ کے لیے وقف ہے۔ (ادارہ)

## آپکا ماہِ نومبر 2018ء کیسا رہے گا؟

astrology November

# خصوصی عزیمت رجعت ونحوست سارگان

یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ یَا مُعِیْنُ یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ یَا قَادِرُ یَا کَرِیْمُ بِحَقِّ کٰھٰیٰعٰصٰ بِحَقِّ حٰمٰعٰسٰقٰ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اَحْفِظْنِیُ مِنَ النَّحُوْسَتُ الشَّمْسُ وَالْقَمَرِ وَالْمُشْتَرِی وَالزُحَلِ وَالزُهرَه وَالعَطَارَد وَالمَرِیْخ وَالرَاس وَالذَنب بِحَقِّ یَا اللّٰهُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ صَلَّی اللّٰهُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ آلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ہ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا بھی درود شریف پڑھ لیں- بچوں کیلئے والدین بھی پڑھ سکتے ہیں- اگر آپ مندرجہ بالا عزیمت کو صرف **9** بار روزانہ پڑھنا اپنا معمول بنا لیں تو پھر کسی سیارے کی نحوست آپکے قریب نہ آئیگی- میری طرف سے آپکو اس عمل کی عام اجازت ہے- **دعا گو عامل شاہ زنجانی**

جن قارئین کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش یاد نہیں وہ برج دو طرح سے معلوم کر سکتے ہیں- ایک نام کے پہلے حرف سے اور دوسرا حروف ابجد سے- پھر تحقیق کریں کہ برج کا احوال ان پر صحیح بیٹھتا ہے-

**پہلا طریقہ** آپکے نام نامی میں جو پہلا حرف ہے اسی سے برج بنتا ہے- ذیل میں دیئے گئے بارہ بروج میں سے اپنے نام کا پہلا حرف تلاش کر کے پہلے برج معلوم کریں پھر اسی برج کے تحت نیک و بد حالات ملاحظہ فرمائیں- ساتھ ہی اپنا ستارہ اور برج معلوم کر کے ادارہ آئینہ قسمت سے مفت مشورہ بذریعہ کوپن لے کر نگینہ پہنیں-

**دوسرا طریقہ** اگر خدانخواستہ نام برج سے آپ کے حالات درست نہ آتے ہوں تو اس طریقہ سے اپنے نام کا برج معلوم کریں- اپنا مکمل نام اور اپنی والدہ کے نام کے حروف ابجد قمری سے اعداد نکالیں اور ان کو بارہ پر تقسیم کریں- اگر باقی **1** بچے تو برج حمل ہے- اگر **2** باقی بچے تو ثور- **3** بچے تو جوزا- **4** بچے تو سرطان- **5** بچے اسد- **6** بچے تو سنبلہ- **7** بچے تو میزان- **8** بچے تو عقرب- **9** بچے تو قوس- **10** بچے تو جدی- **11** بچے تو دلو اور اگر **0** باقی بچے تو برج حوت ہو گا-

**نوٹ** صحیح تاریخ پیدائش معلوم ہو تو ان قواعد کو نظرانداز کر دیں-

**حروف ابجد قمری**

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر |
| 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 |
| | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | |
| | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 | |

## ARIES

**حمل**

21Marc
20April

**ستارہ:** مریخ
**حروف:** ال ع
**دن:** منگل
**عدد:** 9
**رنگ:** سرخ یا قرمزی
**پتھر:** یاقوت، مرجان، سرخ عقیق، ہیرا

Element: Fire

RulingPlanet: Mars

Symbol: The Ram

YourStone: Ruby

LifePursuit: The thrill of the moment.

SecretDesire: To lead the way for others.

آپکا حاکم ستارہ مریخ یکم تا15 نومبر نویں رہتے ہوئے کیریئر کاروبار میں حلقہ احباب سے فوائد اور مالی معاونت حاصل ہو سکے جبکہ پہلے سے کئے گئے کاروبار میں مزید انوسٹمنٹ کیلئے موزوں وقت۔ 16 تا30 نومبر مریخ بارہویں رہتے ہوئے شاہانہ مزاجی۔ اخراجات پر کنٹرول کی ضرورت اور مثبت سوچ کے ساتھ صبر و تحمل کا دامن نہ چھوڑیں۔ 10,9 نومبر مریخ زہرہ تثلیث سے صحتمند اقدامات اور رومانوی و تخلیقی اُمور میں وقت صرف ہو سکے۔ 16,15 نومبر مریخ یورانس تسدیس سے نت نئے آئیڈیاز مضبوط قوت ارادی۔ حالات میں مثبت تبدیلی کیلئے اقدامات کر سکیں۔ قائدانہ صلاحیت نکھر سکے۔ 21,20 نومبر مریخ مشتری تربیع سے اصولوں کا ٹکراؤ۔ دوسروں سے خلاف مزاج توقعات کی وابستگی پریشان کن۔ صدقات ضرور دیں۔ 27,26 نومبر مریخ عطارد تربیع سے بحث و تکرار سے گریز کریں اور صبر و تحمل سے معاملات میں بہتری رہے۔ 29,28 نومبر مریخ زحل تسدیس سے نظم و ضبط آ سکے اور معاملات زندگی میں ترقی کے زینے طے کر سکیں۔

**پہلا ہفتہ:** مالی معاملات میں کامیابی نصیب ہوگی اچھی اور سودمند خبریں سُننے کو ملیں گی۔ کسی دوست وغیرہ کی مالی مدد کر سکیں گے۔ خوابوں کی دنیا سے باہر آئیں اور حقیقی صورتحال کا سامنا کریں۔ سماجی سرگرمیوں میں رجحان رہے گا۔ اپنی صحت سے غفلت نہ برتیں۔ عزیز و اقارب سے ملاقات کا موقع ملے گا۔

**دوسرا ہفتہ:** :رومانس کا موقع ملے گا۔ ملازمت‘ صحت اور روپے پیسے کے معاملات میں محتاط رہیں۔ کام کے دوران نئے لوگوں سے ملاقات ہو سکے گی۔ جس سے رومانوی زندگی متاثر ہو سکتی ہے۔ کاروباری معاملات میں مصروفیت رہے گی۔ روپے پیسے کا لین دین کر سکیں گے۔ ملازمتی امور کی ادائیگی میں غفلت و لاپرواہی نہ برتیں۔

**تیسرا ہفتہ:** :مالی آمدن میں اضافہ کیلئے مختلف منصوبے بنا سکیں گے۔ کوئی بھی کام شروع کرنے سے پہلے تجربہ کار اور مخلص لوگوں سے مشورہ ضرور کر لیں۔ اچھے لوگوں کا تعاون مفید ثابت ہوگا۔ اپنے من پسند مشاغل اپنا سکیں گے۔ جائیداد وغیرہ خریدنے کا رجحان ہوگا۔ رومانوی امور حسب منشاء طے پائیں گے۔ ماحول خوشگوار رہے گا۔

**چوتھا ہفتہ:** نئے کام کا آغاز مفید رہیگا۔ نئے معاہدے عمل میں آ سکیں گے۔ دستاویزات وغیرہ کے معاملے میں محتاط رہیں۔ ملازمت پیشہ افراد اپنے افسران بالا سے تعاون کریں۔ صحت جسمانی کا خاص خیال رکھیں۔ اہل خانہ وغیرہ کیساتھ اُلجھنے کی کوشش نہ کریں۔ زیادہ غصہ ذہنی دباؤ اور ٹینشن نقصان کا باعث بن سکتا ہے۔ نئی سرمایہ کاری کا رجحان ہوگا۔ اس دوران حاضر دماغی سے کام لیں۔

**سعد تواریخ:** 21,16,15,11,9,6 نومبر

**نحس تواریخ:** یکم,26,23,20,8 نومبر

---

## TAURUS

**ثور**

21April
21May

**ستارہ:** زہرہ
**حروف:** ب۔و
**دن:** جمعہ
**عدد:** 6
**رنگ:** ہلکا نیلا یا سبز
**پتھر:** اوپل، سبز پکھراج

Element: Earth

RulingPlanet: Venus

Symbol: The Bull

YourStone: Emerald

LifePursuit: Emotional and financial security.

SecretDesire: To have a secure, happy and wealthy life/ marriage.

آپکا حاکم تمام ماہ چھٹے رہتے ہوئے یکم تا16 نومبر راجع جبکہ 17 تا30 نومبر مستقیم ہو تو ماہ کے ابتداء میں جو ملازمتی و کاروباری مسائل جنم لیں وہ ماہ کے وسط کے بعد سے حل کی طرف جا سکیں اور دیگر معاملات زندگی میں بھی بہتری کے آثار بنیں۔ 10,9 نومبر زہرہ مریخ تثلیث بننے سے طبیعت میں خوش مزاجی۔ تخلیقی کاموں میں رجحان بڑھے۔ صحتِ جسمانی میں بھی بہتری ممکن ہو۔ 27,26 نومبر دوسرے پانچویں کے مشترکہ حاکم عطارد کی آٹھویں گیارہویں کے مشترکہ حاکم مشتری سے تربیع کی نظر رہے تو رومانوی اُمور اخراجات میں اضافہ کا باعث جبکہ خواہشات میں بے جا اضافہ بھی کنٹرول کرنے کی ضرورت ہے۔

**پہلا ہفتہ:** :حکمت عملی سے اپنی پوزیشن کو دوسروں کے سامنے بہتر بنا سکیں گے۔ پیشہ ورانہ کاموں میں آپ کو پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ قریبی عزیز کے ساتھ آپ کے تعلقات خراب ہونے کا خدشہ ہے۔ سرمایہ کاری اور بعض لین دین کے کاموں میں احتیاط کریں۔ شراکتی کام کرنے سے پہلے اچھی طرح چھان بین کر لیں تاکہ بعد میں پریشانی نہ ہو۔ جسمانی صحت کا خیال رکھیں۔

**دوسرا ہفتہ:** :پیدا شدہ مشکلات کے حل میں کوشاں رہیں گے۔ آپ کی خود اعتمادی سے ایک نفع بخش منصوبہ طے کر سکیں گے۔ مشترکہ طور پر سیر و تفریح کے پروگرام سے لطف اندوز ہو سکیں گے۔ ترقی کی راہ میں شریک حیات کا تعاون حاصل رہے گا۔ رومانس کے بہتر مواقع مل سکیں گے۔ کاروباری مسائل احسن طریقے سے حل ہو سکیں گے۔

**تیسرا ہفتہ:** :اہم خبر سن سکیں گے جس سے آپ کو سفر کے مواقع مل سکیں۔ گھریلو معاملات میں آپ کی مصروفیات بڑھیں گی اور اسی دن گھر میں کچھ افراد کے ساتھ آپ کے تعلقات خراب ہو سکتے ہیں محتاط رہیں۔ مسائل حل کر سکیں گے۔ اُمیدیں بر آئیں گی۔ رومانس کے مواقع مل سکیں گے۔ کاروباری معاملات طے کرتے وقت اچھی طرح کاغذات کی جانچ پڑتال کر لیں تاکہ بعد میں پچھتانا نہ پڑے۔

**چوتھا ہفتہ:** :مستقبل کیلئے منصوبہ بندی کر سکیں گے اور بنائے گئے پروگرام پر عمل کر سکیں گے۔ مقاصد میں کامیابی ہو سکے گی۔ شراکتی کام میں مسائل پیش آ سکتے ہیں۔ صبر و تحمل سے کام لیں۔ نقصان کا اندیشہ ہے۔ شر پسند عناصر کی ریشہ دوانیوں سے بچنے کی کوشش کریں۔ بے روزگار افراد تلاش میں سرگرداں رہیں گے۔ حالات معمول کے مطابق رہیں گے۔

**سعد تواریخ:** 25,16,9,6,2 نومبر

**نحس تواریخ:** 27,22,19,13 نومبر

